کئی جگہ کیا ہے کہ جو شخص اُردُو کا ادیب اور محقق ہونا چاہتا ہے اسے سنسکرت یا کم سے کم ہندی بھاشا کا جاننا ضروری ہے۔ مقدمۂ شعر و شاعری میں ایک مقام پر فرماتے ہیں:-

"اُردُو پر قدرت حاصل کرنے کے لئے صرف دِلّی یا لکھنؤ کی زبان کا تتبّع ہی کافی نہیں ہو بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ عربی اور فارسی میں کم سے کم متوسط درجے کی لیاقت اور نیز ہندی بھاشا میں فی الجملہ دستگاہ بہم پہنچائی جائے۔ اُردُو زبان کی بنیاد جیسا کہ معلوم ہے ہندی بھاشا پر رکھی گئی ہے۔ اس کے تمام افعال اور تمام حروف اور غالب حصّہ اسما کا ہندی سے ماخوذ ہے۔ اور اُردُو شاعری کی بنا فارسی شاعری پر جو عربی شاعری سے مستفاد ہو قائم ہوئی ہو۔ نیز اُردُو زبان میں بڑا حصّہ اسما کا عربی اور فارسی سے ماخوذ ہو۔ پس اُردُو زبان کا شاعر جو ہندی بھاشا کو مطلق نہیں جانتا اور محض عربی و فارسی کے تان گاڑی چلاتا ہو وہ گویا اپنی گاڑی بغیر پہیوں کے منزلِ مقصود تک پہنچانی چاہتا ہے۔ اور جو عربی فارسی سے نابلد ہے اور صرف ہندی بھاشا یا محض مادری زبان کے بھروسے پر اس بوجھ کا متحمل ہوتا ہے وہ ایسی گاڑی ٹھیلتا ہے جس میں بیل نہیں جوتے گئے"

ایک بار جب اُردُو لغت کی ترتیب کا ذکر اُن سے آیا تو فرمانے لگے کہ اُردُو لغات میں ہندی کے وہ الفاظ جو عام بول چال میں آتے ہیں یا جو ہماری زبان میں کھپ سکتے ہیں بلا تکلّف کثرت سے داخل کرنے چاہیئں۔ خود اپنی نظم و نثر میں وہ ہندی الفاظ ایسی خوب صورتی سے لکھ جاتے کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا وہ

اسی موقع کے لئے وضع ہوئے تھے انہوں نے بہت سے ایسے ہندی الفاظ اُردو زُبان میں داخل کئے جو ہماری نظروں سے اوجھل تھے اور جن کا آج تک کبھی کسی اُردو ادیب یا شاعر نے کیا ہندی ادیبوں اور شاعروں نے بھی استعمال نہیں کیا تھا۔ لفظ کا صحیح اور برمحل استعمال جس سے کلام میں جان پڑ جائے اور لفظ خود بول اُٹھے کہ لکھنے والے کے دل میں کیا چیز کھٹک رہی ہے، ادب کا بڑا کمال ہے، اور یہ کوئی حالی سے سیکھے۔ دلوں میں گھر کر لینے کے جو گُر ادب میں ہیں ان میں سے ایک یہ بھی ہے۔

نام و نمود چھو کر نہیں گیا تھا۔ ورنہ شہرت وہ بد بلا ہے کہ جہاں یہ آتی ہے کچھ نہ کچھ شیخی آ ہی جاتی ہے۔ ہمارے شاعروں میں تو تعلّی عیب ہی نہیں رہی بلکہ شیوہ ہو گئی ہے۔ وہ سیدھی سادی باتیں کرتے تھے۔ اور جیسا کہ عام طور پر دستور ہے باتوں باتوں میں شعر پڑھنا، بحث کر کے اپنی فضیلت جتانا یا اشارے کنائے میں دوسروں کی تحقیر اور در پردہ اپنی بڑائی دکھانا، ان میں بالکل نہ تھا۔ ہاں شعر میں البتہ کہیں کہیں تعلّی آ گئی ہے مگر وہ بھی ایسے لطیف پیرائے میں کہ خاکساری کا پہلو وہاں بھی ہاتھ سے جانے نہیں پایا۔ مثلاً

گرچہ حالی اگلے اُستادوں کے آگے ہیچ ہے
کاش ہوتے ملک میں ایسے ہی اب دو چار ہیچ

یا

مال ہے نایاب پر گاہک ہیں اکثر بے خبر
شہر میں کھولی ہے حالی نے دکاں سب سے الگ

اُن کا ذوق شعر اعلا درجے کا تھا جیسا کہ حیاتِ سعدی، یادگارِ غالب اور مقدمۂ شعر و شاعری سے ظاہر ہے۔ اور حقیقت یہ ہے صحیح ذوق پیدا کرنے میں

اُنھوں نے بڑا کام کیا ہے۔ لیکن وہ خواہ مخواہ اس کی نمائش نہیں کرنا چاہتے تھے ہاں جب کوئی پوچھتا یا اتفاق سے بات آ پڑتی تو وہ کھل کر اس کے نکات بیان کرتے تھے۔

ہمارے ہاں یہ دستور سا ہو گیا ہے کہ جب کبھی کوئی کسی شاعر سے ملتا ہو تو اُس سے اپنا کلام سُنانے کی فرمائش کرتا ہے۔ شاعر تو شاعر سے اس لئے فرمائش کرتا ہو کہ اُسے بھی اپنے کلام سُنانے کا شوق گُدگُداتا ہے اور جانتا ہے کہ اس کا مخاطب بھی اُس سے یہی فرمائش کرے گا اور بعض اوقات تو اس کی بھی ضرورت نہیں پڑتی بغیر فرمائش ہی اپنے کلام سے محظوظ فرمانے لگتے ہیں۔ دوسرے لوگ اِس لئے فرمائش کرتے ہیں کہ وہ جانتے ہیں کہ شاعر اُن سے اس کی توقع رکھتا ہے (بعض شاعر تو اس کے لئے بے چین رہتے ہیں) لیکن بعض لوگ سچے دِل سے اِس بات کے آرزومند ہوتے ہیں کہ کسی بڑے شاعر کا کلام اُس کی زبان سے سنیں۔ لوگ مولانا حالیؔ سے بھی فرمائش کرتے تھے، وہ کسی نہ کسی طرح ٹال جاتے تھے اور اکثر یہ عذر کر دیتے تھے کہ میرا حافظہ بہت کم زور ہے، اپنا لکھا بھی یاد نہیں رہتا۔ یہ محض عذرِ لنگ ہی نہ تھا، اس میں کچھ حقیقت بھی تھی۔ لیکن اصل بات یہ تھی کہ وہ خود نمائی سے بہت بچتے تھے۔

جن دنوں مولانا حالیؔ کا قیام حیدرآباد میں تھا، ایک دن گرامی مرحوم نے چائے کی دعوت کی۔ چند اور احباب کو بھی بُلایا۔ چائے وغیرہ کے بعد جیسا کہ معمول ہے، فرمائش ہوئی کہ کچھ اپنا کلام سُنایئے۔ مولانا نے وہی حافظے کا عذر کیا۔ ہر چند لوگوں نے کہا کہ کچھ بھی جو یاد ہو فرمایئے مگر مولانا عذر ہی کرتے رہے۔ اتنے میں ایک صاحب کو خوب سوجھی وہ چپکے سے اُٹھے اور کہیں سے "دیوانِ حالی" لے آئے اور لا کے سامنے رکھ دیا، اب مجبور ہوئے، کوئی عذر نہیں چل سکتا تھا۔

آخر انھوں نے یہ غزل سنائی جس کا مطلع ہے۔

ہے جستجو کہ خوب سے ہے خوب تر کہاں

اب دیکھئے ٹھہرتی ہے جاکر نظر کہاں

آج کل تو ہمارے اکثر شاعر لے سے یا خاص طور پر گاکر پڑھتے ہیں، اُن کا ذکر نہیں لیکن جو تحت اللفظ پڑھتے ہیں ان میں بعض طرح طرح سے چشم و ابرو، ہاتھ، گردن اور دوسرے اعضا سے کام لیتے اور بعض اوقات ایسی صورتیں بناتے ہیں کہ بے اختیار ہنسی آجاتی ہے۔ مولانا سیدھے سادے طور سے پڑھتے تھے۔ البتہ موقع کے لحاظ سے اس طرح ادا کرتے تھے کہ اس سے اثر پیدا ہوتا تھا۔ ایک بار علی گڑھ کالج میں محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا سالانہ جلسہ تھا۔ مولانا کا مزاج کچھ علیل تھا۔ انھوں نے اپنی نظم پڑھنے کے لئے مولوی وحیدالدین سلیم صاحب کو دی جو بلند آواز مقرّر اور پڑھنے میں کمال رکھتے تھے۔ سلیم صاحب ایک بند ہی پڑھنے پائے تھے کہ مولانا سے نہ رہا گیا، نظم ان کے ہاتھ سے لے لی اور خود پڑھنی شروع کی۔ ذرا سی دیر میں ساری مجلس میں کہرام مچ گیا۔

سر سیّد تو خیر اُس زمانے میں موردِ لعن وطعن تھے ہی اور ہر کس و ناکس اُن پر مُنہ آتا تھا لیکن اس کے بعد جس پر سب سے زیادہ اعتراضات کی بوچھاڑ پڑتی وہ حالی تھے۔ ایک تو وہ ہر شخص جس کا تعلق سیّد احمد خاں سے تھا، یوں ہی مردود سمجھا جاتا تھا، اُس پر ان کی شاعری جو عام رنگ سے جُدا تھی اور نشانۂ ملامت بن گئی تھی۔ اور مقدمہ شعر و شاعری نے تو خاصی آگ لگا دی۔ اہلِ لکھنؤ اس معاملے میں چھوئی موئی سے کم نہیں، وہ معمولی سی تنقید کے بھی روادار نہیں ہوتے۔ انھیں یہ وہم ہوگیا تھا کہ یہ ساری کاروائی انھیں کی مخالفت میں کی گئی ہے۔ پھر کیا تھا ہر طرف سے نکتہ چینی اور طعن و تعریض کی

صدا آنے لگی۔ اودھ پنچ میں ایک طویل سلسلۂ مضامین "مقدمہ" کے خلاف مدت تک نکلتا رہا جو ادبی تنقید کا عجیب و غریب نمونہ تھا۔ وہ صرف بے تکے اور مہمل اعتراضات ہی کا مجموعہ نہ تھا بلکہ پھکڑ اور پھبتیوں تک نوبت پہنچ گئی تھی۔ جن مضامین کا عنوان

اتر ہمارے حملوں سے حالی کا حال ہو
میدانِ پانی پت کی طرح پائمال ہو

ہو تو اس سے سمجھ لیجئے کہ اس عنوان کے تحت کیا کچھ خرافات نہ بکی گئی ہوگی۔ مولانا یہ سب کچھ سہتے رہے لیکن کبھی ایک لفظ زبان سے نہ نکالا۔

کیا پوچھتے ہو کیوں کر سب نکتہ چیں ہوئے چپ
سب کچھ کہا انھوں نے پر ہم نے دم نہ مارا

لیکن آخر ایک وقت آیا کہ نکتہ چینوں کی زبانیں بند ہو گئیں اور وہی لوگ جو انھیں شاعر تک نہیں سمجھتے تھے ان کی تقلید کرنے لگے۔

غل تو بہت یاروں نے مچایا پر گئے اکثر مان ہمیں

مخالفت سہنے کا اُن میں عجیب و غریب مادّہ تھا۔ کیسا ہی اختلاف ہو وہ صبر کے ساتھ سہتے رہتے تھے۔ جواب دیتے تھے لیکن حجّت نہیں کرتے تھے بعض اوقات نامعقول بات اور رکیک حجّتی پر غصہ آتا تھا لیکن ضبط سے کام لیتے تھے۔ ضبط اور اعتدال اُن کے بہت بڑے اوصاف تھے اور یہ دو خوبیاں اُن کے کلام میں بھی کامل طور پر پائی جاتی ہیں۔ یہ ادیب کا بڑا کمال ہے۔ یہ بات صرف اساتذہ کے کلام میں پائی جاتی ہے۔ ورنہ جوش میں آکر آدمی سر رشتۂ اعتدال کھو دیتا ہے اور بہک کر کہیں کا کہیں نکل جاتا ہے اور بجائے کچھ کہنے کے چیخنے چلّانے لگتا ہے۔

اُن کا ایک نواسہ تھا۔ ماں اُس کی بیوہ تھی اور اُس کا یہ ایک ہی لڑکا تھا۔

اکلوتا لڑکا بڑا لاڈلا ہوتا ہے۔ اس پر ایک آفت یہ تھی کہ صرع کی بیماری میں مبتلا تھا۔ اِس لئے ہر طرح اس کی خاطر اور رضاجوئی منظور تھی۔ وہ مولانا کو بہت دق کرتا مگر وہ اُف تک نہ کرتے۔ وہ اینڈے بینڈے سوال کرتا، یہ بڑے تحمل سے جواب دیتے۔ وہ فضول فرمائشیں کرتا، یہ اس کی تعمیل کرتے۔ وہ خفا ہوتا اور بگڑتا یہ اس کی دل دہی کرتے۔ وہ روٹھ جاتا، یہ اُسے مناتے، وہ لڑکر گھر سے بھاگ جاتا، یہ اُسے ڈھونڈتے پھرتے۔ پانی پت سے کہیں باہر جاتے تو وہ انھیں دھمکی کے خط لکھتا، یہ شفقت آمیز خط لکھتے اور سمجھاتے بجھاتے۔ کچھ اُس کی بیماری کا خیال اور کچھ اُس کی دُکھیا ماں کا پاس، وہ سب سے زیادہ اُس پر شفقت فرماتے اور اس کی ہٹ خفگی، روٹھنے مچلنے کو سہتے اور کبھی آزردگی یا بیزاری کا اظہار نہ کرتے۔ اگرچہ جوان ہوگیا تھا مگر مزاج اُس کا بچوّں کا سا تھا۔ سلیم مرحوم فرماتے تھے کہ ایک بار اُس نے مولانا کو ایسا دھکا دیا کہ وہ گر پڑے کہیں خواجہ سجّاد حسین صاحب نے دیکھ لیا وہ بہت برہم ہوئے اور شاید اُس کے ایک تھپڑ مار دیا۔ مولوی صاحب اس پر سخت ناراض ہوئے اور خواجہ صاحب سے بات چیت کرنی موقوف کر دی اور جب تک اُنھوں نے اُس لڑکے سے معافی نہیں مانگی، اُن سے صاف نہ ہوئے۔

مولانا نے دُنیاوی جاہ و مال کی کبھی ہوس نہیں کی۔ جس حالت میں تھے اُس پر قانع تھے اور خوشی خوشی زندگی بسر کرتے تھے اور اس میں اوروں کی بھی مدد کرتے رہتے تھے۔ اُن کی قناعت کا ثبوت اس سے بڑھ کر کیا ہوگا کہ انھیں عربک اسکول میں ساٹھ روپے ماہانہ تنخواہ ملتی تھی۔ جب حیدرآباد میں اُن کے وظیفے کی کارروائی ہوئی تو انھوں نے ساٹھ سے زیادہ طلب نہ کئے جس کے تخمیناً پچھتّر حالی ہوتے ہیں۔ ایک مدّت تک پچھتّر ہی ملتے رہے، بعد میں پچیس کا اضافہ ہوا۔ ریاست حیدرآباد سے معمولی معمولی آدمیوں کو بیش قرار وظیفے ملتے ہیں وہ چاہتے تو

کچھ مشکل نہ تھا، مگر اُنھوں نے کبھی زیادہ کی ہوس نہ کی اور جو ملتا تھا اُس کے لئے وہ بہت شکر گزار تھے۔

غالباً سوا ایک آدھ کے اُنھوں نے کبھی اپنی کسی کتاب کی رجسٹری نہ کرائی جس نے چاہا چھاپ لی۔ اُن کی تصانیف مالِ یغما تھیں۔ مسدس تو اتنا چھپا کہ شاید ہی کوئی کتاب چھپی ہو۔ یہ کیسی سیر چشمی اور عالی ظرفی کی بات ہے خصوصاً ایسے شخص کے لئے جس کی آمدنی محدود اور بڑھتی ہوئی ضرورتوں سے کم ہو۔

مروّت کے پُتلے تھے۔ جب تک خاص مجبوری نہ ہوتی کسی کی درخواست رد نہیں کرتے تھے۔ وقت بے وقت لوگ آجاتے اور فضول باتوں میں وقت ضائع کرتے، وہ بیٹھے سُنا کرتے لیکن محض دل آزاری کے خیال سے یہ نہ ہوتا کہ خود اُٹھ کر چلے جاتے یا کنایتہً اشارۃً کوئی ایسی بات کہتے کہ لوگ اُٹھ جاتے۔ حیدرآباد کے قیام میں، میں نے اس کا تماشا خوب دیکھا۔

اِسی طرح طبیعت میں حیا بھی تھی۔ جس سال حیدرآباد تشریف لائے سرسیّد کی برسی کا جلسہ بھی انھیں کی موجودگی میں ہوا۔ اُن سے خاص طور سے درخواست کی گئی کہ اس جلسے کے لئے سرسیّد کی زندگی پر کوئی مضمون پڑھیں۔ نواب عمادالملک بہادر صدر تھے۔ مولانا نے اُس موقع کے لئے بہت اچھا مضمون لکھا تھا۔ مضمون ذرا طویل تھا، پڑھتے پڑھتے شام ہوگئی، اِس لئے آخری حصّہ چھوڑ دیا قیام گاہ پر واپس آکر فرمانے لگے کہ میرا گلا بالکل خشک ہو گیا تھا اور حلق میں کانٹے پڑ گئے تھے اچھا ہوا اندھیرا ہوگیا ورنہ اس سے آگے ایک لفظ نہ پڑھا جاتا۔ میں نے کہا وہاں پانی شربت وغیرہ کا سب انتظام تھا، آپ نے کیوں نہ فرمایا، اُسی وقت پانی یا شربت حاضر کردیا جاتا۔ کہنے لگے اتنے بڑے مجمع میں پانی مانگتے ہوئے شرم معلوم ہوئی۔

جب کسی ہونہار تعلیم یافتہ نوجوان کو دیکھتے تو بہت خوش ہوتے تھے اور حوصلہ افزائی کرتے تھے۔ قدردانی کا یہ حال تھا کہ جہاں کوئی اچھی تحریر نظر سے گذرتی تو فوراً داد دیتے اور خط لکھ کر لکھنے والے کی ہمّت بڑھاتے۔ پیسہ اخبار جب روزانہ ہوا تو سب سے پہلے مولانا نے مُبارکباد کا تار دیا۔ مولوی ظفر علی خاں کی کارگذاریوں سے خوش ہو کر اُن کی تعریف میں نظم لکھی۔ ہمدرد اور مولانا محمد علی کی مدح سرائی کی۔ اور جب کبھی کوئی ایسی بات دیکھتے جو قابلِ اعتراض ہوتی تو بڑی ہمدردی اور شفقت سے سمجھاتے اور اس کا دوسرا پہلو سُجھاتے۔ اُن کے خطوں میں ایسے بہت سے اشارے پائے جاتے ہیں۔ اُن کے بعض ہم عصر اس بات سے بہت ناراض ہوتے تھے کہ مولانا داد دینے اور تعریف کرنے میں بہت فیاضی برتتے ہیں جس سے لوگوں کا دماغ پھر جاتا ہے۔ ممکن ہے یہ صحیح ہو۔ لیکن اس کا دوسرا پہلو بھی تو ہے۔ ان کی ذرا سی داد سے دل کتنا بڑھ جاتا تھا اور آئندہ کام کرنیکا حوصلہ ہوتا تھا۔

ہم عصروں اور ہم چشموں کی رقابت پُرانی چیز ہے اور ہمیشہ سے چلی آ رہی ہے۔ جہاں تک مجھے اُن سے گفتگو کرنے کا موقع ملا اور بعض اوقات چھیڑ چھیڑ کر اور کرید کرید کر دیکھا اور اُن کی تحریروں کے پڑھنے کا اتفاق ہوا، مولانا اس عیب سے بری معلوم ہوتے ہیں۔ محمد حسین آزاد، مولانا شبلی کی کتابوں پر کیسے اچھے تبصرے لکھے ہیں اور جو باتیں قابلِ تعریف تھیں ان کی دل کھول کر داد دی ہے۔ مگر ان بزرگوں میں سے کسی نے مولانا کی کسی کتاب کے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ آزاد مرحوم تو اُن کا نام تک سُننے کے روادار نہ تھے۔ اس معاملے میں ان کی طبیعت کا رنگ بعینہٖ ایسا تھا جیسے کسی سوت کا ہوتا ہے۔ لاہور میں کرنل ہالرائڈ کی زیرِ ہدایت جو جدید رنگ کے مشاعرے ہوئے، اُن میں دونوں نے طبع آزمائی

کی۔ برکھارُت، حُبِّ وطن، انشاطِ امید اُسی زمانے کی نظمیں ہیں۔ مولانا کی ان نظموں کی جو تعریف ہوئی تو یہ امر حضرت آزاد کی طبعِ نازک پر گراں گزرا۔ اُس وقت سے اُن کا رُخ ایسا پھرا کہ آخر دم تک یہ پھانس نہ نکلی۔ آزاد اپنے رنگ کے بے مثل نثار ہیں مگر شعر کے کوچے میں اُن کا قدم نہیں اُٹھتا۔ لیکن مولانا کی انصاف پسندی ملاحظہ کیجئے! کیسے صاف لفظوں میں اس نئی تحریک کا سہرا آزاد کے سر باندھتے ہیں۔

"۱۸۷۴ء میں جب کہ راقم پنجاب گورنمنٹ بک ڈپو سے متعلق اور لاہور میں مقیم تھا۔ مولوی محمد حسین آزاد کی تحریک اور کرنل ہالرائڈ ڈائرکٹر سررشتۂ تعلیم پنجاب کی تائید سے انجمنِ پنجاب نے ایک مشاعرہ قائم کیا تھا جو ہر مہینے ایک بار انجمن کے مکان میں منعقد ہوتا تھا۔"

بات میں بات نکل آتی ہے۔ جب حیاتِ جاوید شائع ہوئی تو مولانا نے تین نسخے مجھے بھیجے۔ ایک میرے لئے، ایک مولوی عزیز مرزا کے لئے اور تیسرا ایک محترم بزرگ اور ادیب کے لئے جو اُس وقت اتفاق سے حیدرآباد میں وارد تھے۔ میں نے لے جاکر یہ کتاب اُن کی خدمت میں پیش کی۔ شکریہ تو رہا ایک طرف، دیکھتے ہی فرمایا کہ "یہ کذب و افترا کا آئینہ ہے۔" وہاں اور بھی کئی صاحب موجود تھے۔ میں یہ سُن کر دم بخود رہ گیا۔ یوں بھی کچھ کہنا سوءِ ادب تھا، لیکن جہاں پڑھنے سے پہلے ہی رائے کا اظہار کر دیا ہو وہاں زبان سے کچھ نکالنا بے کار تھا۔

اب اس کے مقابلے میں ایک واقعہ سُنیے۔ قیامِ حیدرآباد میں ایک روز مولوی ظفر علی خاں مولانا سے ملنے آئے۔ اُس زمانے میں وہ "دکن ریویو" نکالتے تھے۔ کچھ عرصے پہلے اس رسالے میں ایک دو مضمون مولانا شبلی کی کسی کتاب یا رسالے پر شائع ہوئے تھے۔ ان میں کسی قدر بے جا شوخی سے کام لیا گیا تھا۔

مولانا نے اس کے متعلق ظفر علی خاں صاحب سے ایسے شفقت آمیز پیرائے میں نصیحت کرنی شروع کی کہ اُن سے کوئی جواب نہ بن پڑا اور سر جھکائے، آنکھیں نیچی کئے چُپ چاپ سُنا کئے۔ مولانا نے یہ بھی فرمایا کہ میں تنقید سے منع نہیں کرتا، تنقید بہت اچھی چیز ہے اور اگر آپ لوگ تنقید نہ کریں گے تو ہماری اصلاح کیوں کر ہو گی، لیکن تنقید میں ذاتیات سے بحث کرنا یا ہنسی اُڑانا منصبِ تنقید کے خلاف ہے۔

خود مولانا پر بہت سی تنقیدیں لکھی گئیں اور نکتہ چینیاں کی گئیں، لیکن اُنھوں نے کبھی اس کا بُرا نہ مانا۔ مولانا حسرت موہانی کا واقعہ جو مجھ سے مولوی سلیم نے بیان فرمایا اور اب شیخ اسمٰعیل صاحب نے اپنے مضمون میں لکھا ہے، بہت ہی پُر لطف ہے۔

۱۹۰۳ء میں جب مولوی فضل الحسن صاحب حسرت موہانی نے علی گڑھ سے "اُردوئے معلّٰی" جاری کیا۔ تو جدید شاعری کے اس مجدّدِ اعظم پر بھی اعتراضات کا ایک لامتناہی سلسلہ شروع کیا۔ مولانا کے پاس اگرچہ "اُردوئے معلّٰی" باقاعدہ پہنچتا تھا مگر نہ آپ نے کبھی اعتراضات کا جواب دیا اور نہ مخالفت پر ناراضگی کا اظہار فرمایا۔

علی گڑھ کالج میں کوئی عظیم الشان تقریب تھی۔ نواب محسن الملک مرحوم کے اصرار پر مولانا حالی بھی اس میں شرکت کی غرض سے تشریف لائے۔ اور حسبِ معمول سیّد زین العابدین مرحوم کے مکان پر فروکش ہوئے۔ ایک صبح حسرت موہانی دو دوستوں کو ساتھ لئے ہوئے مولانا کی خدمت میں حاضر ہوئے چند سے اِدھر اُدھر کی باتیں ہوا کیں۔ اتنے میں سیّد صاحب موصوف نے بھی اپنے کمرے سے حسرت کو دیکھا۔ ان مرحوم میں لڑکپن کی شوخی اب تک باقی تھی

اپنے کتب خانے میں گئے۔ اور "اردوئے معلّٰی" کے دو تین پرچے اٹھا لائے۔ حسرت اور اُن کے دوستوں کا ماتھا ٹھنکا کہ اب خیر نہیں اور اُٹھ کر جانے پر آمادہ ہوئے۔ مگر زین العابدین کب جانے دیتے، خود پاس بیٹھ گئے۔ ایک پرچے کے ورق اُلٹنا شروع کئے اور مولانا حالی کو مخاطب کر کے حسرت اور "اردوئے معلّٰی" کی تعریفوں کے پُل باندھ دیے۔ کسی کسی مضمون کی دو چار سطریں پڑھتے اور واہ! خوب لکھا، کہہ کر داد دیتے تھے۔ حالی بھی ہوں ہاں سے تائید کرتے جاتے تھے مگر حسرت کے چہرے پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں۔

اتنے میں سیّد صاحب مصنوعی حیرت بلکہ وحشت کا اظہار کر کے بولے۔ ارے مولانا! یہ دیکھئے، آپ کی نسبت کیا لکھا ہے؟ اور کچھ اس قسم کے الفاظ پڑھنا شروع کئے۔ "سچ تو یہ ہے کہ حالی سے بڑھ کر مخرّب زبان کوئی ہو نہیں سکتا۔ اور وہ جتنی جلدی اپنے کو اُردو کی خدمت سے روکیں اُتنا ہی اچھا ہے۔"

فرشتہ مَنش حالی ذرا مکدّر نہیں ہوئے۔ اور مسکرا کر کہا تو یہ کہا کہ "نکتہ چینی اصلاحِ زبان کا ایک بہترین ذریعہ ہو۔ اور یہ کچھ عیب میں داخل نہیں۔"

کئی روز بعد ایک دوست نے حسرت سے پوچھا کہ "حالی کے خلاف اب بھی کچھ لکھو گے؟" جواب دیا کہ "جو کچھ لکھ چکا ہوں اسی کا ملال اب تک دل پر ہے۔"

مولانا انگریزی مطلق نہیں جانتے تھے۔ ایک آدھ بار سیکھنے کا ارادہ کیا نہ ہو سکا۔ لیکن حیرت یہ ہے کہ مغربی تعلیم و تہذیب کے منشا کو جیسا وہ سمجھتے تھے اُس وقت بہت سے انگریزی تعلیم یافتہ بھی نہیں سمجھتے تھے۔ اُن کا کلام اور اُنکی تصانیف اس کی شاہد ہیں۔ اور جو سمجھتے تھے وہ کر کے دکھا دیا۔ آج سینکڑوں

---

لہ رسالہ زمانہ ماہ دسمبر ۱۹۰۷ء جلد ۱۱ نمبر ۶ صفحہ ۲۹۸ تا ۲۹۹

(ماخوذ از تذکرۂ حالی صفحہ ۱۹۵ تا ۱۹۸)

تعلیم یافتہ موجود ہیں لیکن اُن میں سے کتنے ہیں جنھوں نے اس کا عشرِ عشیر بھی کیا ہو۔ پھر یہی نہیں کہ ہمارے شاعروں اور مصنفوں کی طرح وہ بالکل خیالی شخص تھے بلکہ جو کہتے اور سمجھتے تھے اُس پر عامل بھی تھے۔ آدمی مفکر بھی ہو اور عملی بھی، ایسا شاذ ہوتا ہے۔ تاہم مولانا نے اپنے بساط کے موافق عملی میدان میں بھی اپنی دو یادگاریں چھوڑی ہیں۔ ایک تو انھوں نے اپنے وطن پانی پت میں مدرسہ قائم کیا، جو اب حالی مسلم ہائی اسکول کے نام سے موسوم ہے۔ اور ایک پبلک اور نیشنل لائبریری قائم کی جو پانی پت میں سب سے بلند اور پُرفضا مقام پر واقع ہے۔ اس میں کتابوں کا اچھا خاصا ذخیرہ ہے جس سے پانی پت والے مستفید ہوتے ہیں۔

مولانا کمزوروں اور بے کسوں کے بڑے حامی تھے۔ خاص کر عورتوں کی جو ہمارے ہاں سب سے بے کس فرقہ ہے انھوں نے ہمیشہ حمایت کی۔ مناجاتِ بیوہ اور چُپ کی داد یہ دو ایسی نظمیں ہیں جن کی نظیر ہماری زبان میں کیا ہندوستان کی کسی زبان میں نہیں۔ ان نظموں کے ایک ایک مصرع سے خلوص، جوشِ ہمدردی اور اثر ٹپکتا ہے۔ یہ نظمیں نہیں، دل و جگر کے ٹکڑے ہیں۔ لکھنا تو بڑی بات ہے کوئی انھیں بے چشمِ نم پڑھ بھی نہیں سکتا۔

جن لوگوں نے صرف اُن کا کلام پڑھا ہے شاید وہ سمجھتے ہوں گے کہ مولانا ہر وقت روتے اور بسورتے رہتے ہوں گے۔ اس میں شک نہیں کہ اُن کا دل درد سے لبریز تھا اور ذرا سی ٹھیس سے چھلک اٹھتا تھا، مگر ویسے وہ بڑے شگفتہ مزاج اور خوش طبع تھے خصوصاً اپنے ہم صحبتوں میں وہ بڑی ظرافت اور شوخی کی باتیں کرتے تھے۔ اُن کے کلام میں بھی کہیں کہیں ظرافت اور زیادہ تر طنز کی جھلک نظر آتی ہے۔

جدید تعلیم کے بڑے حامی تھے اور اس کی اشاعت اور تلقین میں مقدور بھر

کوشش کرتے رہے لیکن آخر عمر میں ہمارے کالجوں کے طلبہ کو دیکھ کر انھیں کسی قدر مایوسی ہونے لگی تھی۔ مجھے خوب یاد ہے کہ جب اُن کے نام حیدرآباد میں ایک روز "اولڈ بوائے" آیا تو اُسے پڑھ کر بہت افسوس کرنے لگے کہ اس میں سوائے مسخرا پن کے کچھ بھی نہیں ہوتا۔ انھیں علی گڑھ کے طلبہ سے اس سے اعلا توقع تھی۔

ان کی بڑی خواہش تھی کہ اُردو زبان میں اعلا درجے کے ناول خصوصاً ڈرامے لکھے جائیں اور اس بات پر افسوس کرتے تھے کہ یورپین زبانوں سے بہترین ناولوں اور ڈراموں کا اردو میں ترجمہ نہیں کیا گیا تاکہ وہ نمونے کا کام دیں۔ یہ گفتگو انھوں نے کچھ اس ڈھنگ سے کی جس سے مترشح ہوتا تھا کہ ان کا جی چاہتا ہے کہ خود کوئی ڈراما لکھیں لیکن اسٹیج سے واقف نہ ہونے اور کوئی عمدہ نمونہ سامنے نہ ہونے سے مجبور رہیں۔

آخر میں اُن کی دو بڑی تمنائیں تھیں۔ ایک تو اُردو زبان میں تذکیر و تانیث کے اُصول منضبط کرنا اور ایک کوئی اور بات تھی جو اس وقت میرے ذہن سے بالکل نکل گئی ہے۔ جب میرا تقرر اورنگ آباد پر ہوا تو میں نے مولانا کی خدمت میں لکھا کہ یہاں کی آب و ہوا بہت معتدل اور خوش گوار ہے، پانی بہت لطیف ہے اور خصوصاً جس مقام پر میں رہتا ہوں وہ بہت ہی پُر فضا ہے۔ آپ کچھ دنوں کے لیے یہاں تشریف لے آئیے۔ صحت کو بھی فائدہ ہوگا اور جو کام آپ کرنا چاہتے ہیں وہ بھی آسانی سے انجام پا جائے گا۔ کوئی مخل اوقات بھی نہ ہوگا۔ اور یقین ہے کہ آپ یہاں آکر بہت خوش ہوں گے۔ وہ آنے کے لیے بالکل آمادہ تھے مگر اُن کے فرزند خواجہ سجاد حسین صاحب اور دوسرے عزیز و اقارب رضامند نہ ہوئے۔ عذر یہ تھا کہ دور دراز کا سفر ہے، ضعیفی کا عالم ہے، طبیعت یوں بھی ناساز رہتی ہے۔ ایسی حالت میں اتنی دور کا سفر خلاف مصلحت ہے۔ مولانا نے یہ سب کیفیت مجھے

لکھ کر بھیجی اور ساتھ ہی یہ بھی لکھ دیا کہ جب تم ادھر آؤ تو دو ایک روز کے لئے پانی پت بھی چلے آنا، اُس وقت میں تمھارے ساتھ ہوں گا، پھر کوئی چون وچرا نہیں کرے گا۔ جب میں گیا تو بیمار ہو چکے تھے اور بیماری نے اتنا طول کھینچا کہ جان لے کر گئی۔

---

مرحوم ہماری قدیم تہذیب کا بے مثال نمونہ تھے۔ شرافت اور نیک نفسی اُن پر ختم تھی۔ چہرے سے شرافت ہمدردی اور شفقت ٹپکتی تھی اور دل کو ان کی طرف کشش ہوتی تھی۔ ان کے پاس بیٹھنے سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ کوئی چیز ہم پر اثر کر رہی ہے۔ درگذر کا یہ عالم تھا کہ اُن سے کیسی ہی بدمعاملگی اور بدسلوکی کیوں نہ کرے، ان کے تعلقات میں کبھی فرق نہ آتا تھا۔ جب ملتے تو اُسی شفقت وعنایت سے پیش آتے اور کیا مجال کہ اس بدسلوکی یا بدمعاملگی کا ذکر زبان پر آنے پائے۔ اُسی سے نہیں کسی دوسرے سے بھی کبھی ذکر نہ آتا۔ اس سے بڑھکر کیا تعلیم ہو گی۔ ایسے لوگ جن سے ہر شخص حذر کرتا جب اُن سے ملتے تو اُن کے حسنِ سلوک اور محبت کا کلمہ پڑھتے ہوئے جاتے تھے۔ وہ پرلے درجے کے نکتہ چیں جو دوسروں کی عیب گیری کئے بغیر مانتے ہی نہیں، اُن کے ڈنک یہاں آکر گر جاتے تھے۔ اخلاق اگر سیکھنے کی چیز ہے تو وہ ایسے ہی پاک نفس بزرگوں کی صحبت میں آسکتے ہیں، ورنہ یوں دُنیا میں پند ونصائح کی کوئی کمی نہیں، دفتر کے دفتر بھرے پڑے ہیں۔ کیسا ہی بُرا زمانہ کیوں نہ ہو، دُنیا کبھی اچھوں سے خالی نہیں ہوتی۔ اب بھی بہت سے صاحب علم وفضل، باکمال ذی وجاہت نیک سیرت اور نیک دل لوگ موجود ہیں مگر افسوس کہ کوئی حالی نہیں!!

---

# سر سیدؒ راس مسعود

۱۸۹۴ء میں آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا سالانہ جلسہ علی گڑھ ہی میں ہوا۔ اُس وقت اس کا نام محمڈن اینگلو اورنٹیل ایجوکیشنل کانفرنس تھا۔ ابتدائی نام اس کا ایجوکیشنل کانگرلیس تھا، لیکن سیدؒ محمود نے اس خیال سے کہ یہ نہ سمجھا جائے کہ یہ صرف مشرقی تعلیم یا ملّانوں کی کانفرنس ہے اور کچھ محمڈن اینگلو اورنٹیل کالج کی مناسبت سے یہ دوسرا نام تجویز کیا اور منظور بھی ہو گیا۔ اس زمانے کی کانفرنس کا رنگ ہی کچھ اور تھا۔ لوگ بڑے شوق اور رغبت سے آ آ کر شریک ہوتے تھے۔ یوں تو ہر صوبے کے لوگ ہوتے تھے لیکن پنجاب اور یوپی والے کثرت سے نظر آتے تھے، شوق اور رغبت کی وجہ تھی ایک تو سرسیدؒ اس وقت زندہ و سلامت موجود تھے۔ ان کی تقریریں اور باتیں سُننا تو ایک طرف اُن کی زیارت کر لینا ہی بڑی بات تھی۔ اُن کا بھاری بھرکم جثہ اپُر رعب چہرہ، ان کی شان اور اُن کا وقار ایسا تھا کہ درحقیقت وہ زیارت کے قابل تھے جب وہ ہال میں آتے تھے تو یہ معلوم ہوتا تھا کہ کوئی جہاز آ رہا ہے۔ دوسرے مولانا حالی کی دل ہلا دینے والی نظمیں، مولانا شبلی کے عالمانہ مضامین، مولانا نذیر احمد کی دھنواں دھار اور پُرلطف تقریریں روز روز کہاں سُننے میں آتی تھیں یہ موقع نصیبوں سے مل جاتا تھا۔ کبھی کبھی نواب محسن الملک بھی آ نکلتے تھے اور اپنی خوش بیانی سے سب کو رجھا جاتے تھے۔ مولوی نذیر احمد کا لکچر سرسیدؒ آخری دن رکھتے تھے تاکہ لوگ جانے نہ پائیں اور واقعی اس کے انتظار میں برابر جمے رہتے تھے۔ ان کے لکچر کے دن سُننے والوں کا

ایسا ٹھٹھ لگ جاتا کہ تل رکھنے کو جگہ نہ ملتی تھی۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ ایک ہی جگہ اور ایک ہی وقت میں بہت سے ذی علم، باوضع اور نامور لوگوں سے ملنے کا موقع مل جاتا جو یوں برسوں نصیب نہ ہوتا۔ غرض یہ بڑی پُر لُطف صحبت ہوتی تھی اور شرفا کا بڑا اچھا مجمع ہوتا تھا۔

میں یہ کہنا چاہتا تھا کہ اسی سال اور اسی کانفرنس کے اجلاس میں مسعود کی بسم اللہ ہوئی۔ گویا سر سیّد نے اسی روز سے اپنے اکلوتے پوتے کو قوم کی نذر کر دیا تھا۔ اسٹریچی ہال کے صدر میں چبوترے پر خاص خاص لوگ بیٹھے تھے۔ وہیں مسعود کو لاکر کرسی پر بٹھایا۔ مسعود کی ایک طرف راجہ جے کشن داس تھے دوسری جانب پروفیسر آرنلڈ۔ چنانچہ سیّد نے اپنی تقریر میں اسی طرف اشارہ کرکے کہا تھا کہ دائیں جانب میرا ڈاڑھی منڈا ہندو دوست ہے جسے سیّد محمود چچا کہتے ہیں، اور بائیں جانب عیسائی مذہب کا انگریز۔ کہنے کا مطلب یہ تھا کہ مجھے کسی مذہب و ملّت سے تعصّب نہیں اور میں انھیں بھی ایسا عزیز سمجھتا ہوں جیسے اپنے مسلمان بھائیوں کو۔ بسم اللہ پڑھانے کے لئے جھنجھانے سے ایک دقیانوسی مولوی (پیر فرتوت) بلائے گئے تھے۔ اُنھوں نے بسم اللہ پڑھائی۔ غالباً یہ مولوی اکبر کے خاندان کے تھے۔ اس کے بعد سر سیّد نے مختصر مگر بہت پُرلطف اور پُراثر تقریر فرمائی جس میں اُنھوں نے یہ بھی کہا کہ میرے خاندان کی یادگار صرف یہ ایک بچّہ ہے۔ اگرچہ میں غریب ہوں مگر ایسا گیا گزرا بھی نہیں کہ یہ تقریب ذرا دھوم دھام سے نہ کرتا اور دل کے حوصلے نہ نکالتا لیکن یہ بُرا نمونہ پیش نہیں کرنا چاہتا۔ اس کے بدلے میں اُنھوں نے پانسو رُپے کالج کے نذر کیے اور اُن کے بعض دوستوں نے بھی کالج کو کچھ کچھ رقمیں دیں۔ اس تقریب کے وقت کانفرنس کے تمام نمایندے اور کالج کے اکثر طالب علم موجود تھے۔ اور سب ایسے خوش خوش نظر آتے تھے گویا اپنے کسی خاص عزیز کی تقریب شریک ہیں۔ سیّد

کی خوشی میں سب کی خوشی تھی. تقریب کے خاتمے پر شیرنی تقسیم ہوئی. اُن موتی چور لڈوؤں کا مزہ مجھے اب تک یاد ہے.

ایک روز میں سیّد محمود کے پاس بیٹھا تھا، مسعود اندر گھر میں سے نکل کے آئے تو میں نے کہا کہ یہ اب بڑا ہوتا جاتا ہے اس کی باقاعدہ تعلیم کا انتظام نہیں کرتے. کہنے لگے میں اسے خود پڑھاؤں گا اور پھر طریقۂ تعلیم اور اصولِ تعلیم پر لکچر دینا شروع کر دیا. محمود تو کیا پڑھاتے، دادا ہی ان کے لکھنے پڑھنے کی نگرانی کرتے تھے. ان کی ابتدائی تعلیم ایسی ہوئی جیسے مسلمانوں کے پرانے شریف خاندانوں میں ہوا کرتی تھی. کالج کے مشہور حافظ بخشا انھیں قرآن پڑھاتے تھے اور تختی پر لکھنے کی مشق کرائی جاتی تھی مگر اُن کا خط کبھی اچھا نہ ہوا.

وہ دادا ہی کی آنکھوں کے سامنے رہتے اور وہیں پڑھتے لکھتے تھے. ایک سال میں گرمی کی تعطیلوں میں کالج ہی میں رہا. ایک دن سیّد صاحب نے مولوی حمید الدین مرحوم اور مجھ سے فرمایا کہ میرے کتب خانے کی کتابیں بہت بے ترتیب رکھی ہیں انھیں کسی وقت آکر ترتیب سے لگا دو. سیّد صاحب کا قاعدہ تھا کہ صبح کام کرنے بیٹھتے تو بارہ ایک بجے تک کام کرتے اور پھر کھانا کھا کے تھوڑی دیر سستانے کے لئے وہیں لیٹ جاتے. ایک روز دوپہر کو اسی کمرے میں ہم کتابیں ٹھیک کر رہے تھے، سیّد صاحب دوسری طرف تخت پر لیٹے ہوئے تھے اور مسعود اُن کی بغل میں لیٹا تھا. اتنے میں سیّد صاحب نے اپنی بھاری بھرکم آواز میں مسعود کو لوری سنانی شروع کی. ہمیں اُن کے گانے کی آواز سن کر اسی قدر ہنسی آئی کہ ضبط نہ کر سکے اور چپکے سے دوسرے دروازے سے باہر بھاگ گئے. وہ مسعود کو بہت عزیز رکھتے تھے، وہ اُن کی آنکھوں کا تارا تھا اور ساری اُمیدیں اُسی پر تھیں. سر سیّد نے اپنی کوٹھی ہی کے احاطے میں ایک چھوٹا سا مکان بنا دیا تھا جس میں

مسعود پڑھتے تھے۔ اُس مکان کا نام "مسعود کا مکتب" پڑ گیا تھا۔

دادا کے مرنے کے بعد مسعود یتیم سے ہو گئے۔ سید محمود کی حالت روز بروز خراب ہوتی جاتی تھی اور مسعود کا ان کے پاس رہنا کسی طرح مناسب نہ سمجھا گیا۔ آخر کچھ دنوں کے بعد وہ مسٹر ماریسن (سر تھیوڈور) کے ہاں اُٹھ گئے۔ ماریسن اور اُن کی بیوی نے اُن کو اس طرح پالا پرورش کیا جیسے کوئی بیٹوں کی پرورش کرتا ہے اور ان کے اخلاق و تہذیب کی نگرانی اسی طرح کی جیسے مسلمانوں کے شریف گھرانوں میں ہوتی ہے۔ دونوں میاں بیوی ان سے بڑی محبت کرتے تھے اور اُن کے یہ [illegible] فرزند کی طرح رہے۔ مسعود بھی اپنے تمام معاملات میں سر تھیوڈور سے اس طرح مشورہ کرتے جیسے کوئی اپنے بزرگوں سے کرتا ہے اور اُن کا بڑا لحاظ کرتے تھے۔

سید محمود کی وفات کے بعد دو سو روپے ماہانہ جو سر سید کو گورنمنٹ سے بصلۂ خیر خواہی ملتے تھے محمود بیگم کے نام ہو گئے۔ یہ بھی سر تھیوڈور ماریسن ہی کی کوشش کا نتیجہ ہے۔

سر تھیوڈور کے چلے جانے کے بعد مسعود کالج میں داخل ہو گئے۔ میٹرک کے امتحان میں کامیابی حاصل کرنے کے بعد کالج کی جماعت میں داخل ہوئے۔ تھوڑے ہی دنوں بعد گورنمنٹ نے انھیں ولایت کا تعلیمی وظیفہ دے کر انگلستان بھیج دیا۔ آکسفورڈ یونیورسٹی سے انھوں نے ڈگری حاصل کی اور بیرسٹری کی سند بھی لی۔ پانچ سال بعد ہندوستان آئے تو پٹنہ میں وکالت شروع کی۔ لیکن وکالت میں اُن کا دل نہ لگا اور جونہی انھیں گورنمنٹ نے پٹنہ ہائی اسکول کی ہیڈ ماسٹری پیش کی تو انھوں نے قبول کر لی۔ اس کے بعد وہ گورنمنٹ کالج کٹک میں تاریخ کے پروفیسر ہو گئے۔ سنا ہے کہ وہ اپنے طلبہ اور کالج کے پروفیسروں

میں بہت مقبول تھے۔ اور جب حیدرآباد میں ناظم تعلیمات کا عہدہ خالی ہوا تو ان کی خدمات گورنمنٹ انگریزی سے حیدرآباد میں مستعار لے لی گئیں انکے بلانے میں سر اکبر حیدری نے خاص طور پر کوشش کی یہ ۱۹۱۵ء کا واقعہ ہے۔

نظامت تعلیمات پر فائز ہونے کے کچھ دنوں کے بعد انھوں نے سب سے پہلے اورنگ آباد کا دورہ کیا چونکہ اُس زمانے میں صوبہ اورنگ آباد کا صدر مہتمم تعلیمات تھا۔ انھوں نے میرے ہاں قیام کیا۔ اس سے قبل میں نے انھیں سرسری طور سے کئی بار دیکھا تھا، اب حقیقی ملاقات ہوئی۔

جس زمانے میں یہ حیدرآباد آئے تو یونی ورسٹی قائم ہونے کی ابتدائی تحریک ہو چکی تھی مسعود علی آفندی تذبذب رہے کیوں کہ اُس وقت دیسی زبان کے ذریعے سے اعلا تعلیم دینے کا مسئلہ ایسا تھا جو مشکل سے کسی کے خیال میں آسکتا تھا۔ اور اگر خیال میں آئے بھی تو اس کا عمل میں لانا ایک ڈراؤنا خواب معلوم ہوتا تھا۔ ساری مشکل یہ تھی کہ ہندستان کی کوئی زبان اس بار کی متحمل نہیں ہوسکتی تھی۔ لیکن جب کامل غور اور گفتگو کے بعد انھیں اس امر کا یقین ہوگیا کہ صحیح طریقہ یہی ہے اور تعلیم کا حقیقی منشا صرف اپنی زبان ہی کے ذریعے سے پورا ہو سکتا ہے تو انھوں نے پورے انہماک کے ساتھ اس منصوبے کو عمل میں لانے کی تائید کی جسے اُس وقت بعض لوگ جنون سے تعبیر کرتے تھے اور اکثر اس جسارت پر حیرت زدہ تھے اور اس جدت بلکہ بدعت کو شبہ کی نظر سے دیکھتے تھے۔ اس کے بعد وہ جب تک حیدرآباد میں رہے جامعۂ عثمانیہ کی کامیابی اور ترقی کے لئے برابر ساعی رہے اور جب تک کسی مستقل پرنسپل کا تقرر نہ ہوا انھوں نے کچھ دنوں تک پرنسپلی کی خدمت بھی انجام دی۔

ناظم تعلیمات کی حیثیت سے وہ سب سے زیادہ کامیاب رہے۔ اس سے

قبل یہاں کی تعلیم میں اس سرعت کے ساتھ کبھی ترقی نہیں ہوئی تھی۔ انھوں نے تعلیم کی اصلاح اور ترقی کے لئے نئی نئی اسکیمیں بنائیں اور اپنے ذاتی اثر اور کوشش سے ان تجویزوں کو عمل میں لانے کے لئے گورنمنٹ سے بڑی بڑی رقمیں منظور کرائیں اور سر ریجنالڈ گلانسی اور سر اکبر حیدری نے رجو یکے بعد دیگرے صدر المہام فنانس ہوئے، ان کو مدد دینے میں کبھی دریغ نہ کیا جس وقت نظامت تعلیمات کی خدمت اپنے ہاتھ میں لی تو مدارس کی تعداد ۱۲۵۴ اور طلبہ کی تعداد ۹۳۲۸۹ تھی اور جب وہ اس خدمت سے سبکدوش ہوئے تو مدارس کی تعداد ۴۸۰۰ [illegible] طلبہ کی تعداد ۲۷۱۸۲۱ تھی کتنا عظیم الشان فرق ہے سب سے زیادہ انھوں نے ابتدائی تعلیم کی اشاعت [illegible] کوشش کی جو تعلیم کے ہر شعبے کی اصل بنیاد ہے۔ ان کے برتاؤ اور ہمدردی اور اخلاق نے عہدہ داران تعلیمات پر ایسا جادو کر رکھا تھا کہ وہ لوگ اشاعت تعلیم کو اپنا ذاتی کام سمجھکر کرتے تھے اور ادھر افسرانِ بالا ان کی اس قدر وقعت اور عظمت کرتے تھے کہ ان کی ہر تجویز بلا تامل منظور کر لیتے۔

انھیں اس خدمت پر بارہ سال ہونے تھے کہ گھبرا کر بھاگنے کی ٹھانی۔ نظام گورنمنٹ سے ان کا معاہدہ تھا کہ دس سال خدمت کرنے کے بعد اگر وہ سبکدوش ہونا چاہیں گے تو گورنمنٹ انھیں ایک ہزار روپے وظیفہ دے گی چنانچہ وظیفہ لے کر اپنی صحت کی اصلاح کے لئے ولایت سدھارے۔ اُن کی صحت درحقیقت اچھی نہیں رہی تھی۔

حیدرآباد کے زمانۂ ملازمت میں ایک بار وہ رخصت لے کر جاپان اور یورپ کی سیاحت کیلئے گئے اور دوسری بار نظام گورنمنٹ نے تعلیمی نظم و نسق کی تحقیق کے لئے بھیجا۔ وہاں سے آکر جو رپورٹ انھوں نے اس ملک کی تعلیم پر

لکھی ہے وہ ان کی اچھی یادگار ہے۔ جاپان کے مناظر اور جاپان والوں کے بے حد مدّاح تھے۔ ان کے ایثار، حبِّ وطن اور جفاکشی کی بے انتہا تعریف کرتے تھے۔ خود اس کتاب (تعلیمی نظم و نسق جاپان) کے لکھنے والے کا قلم اور دل ان جذبات سے متاثر معلوم ہوتا ہے۔ جاپان کی اعلا سوسائٹی میں انھوں نے بڑا اچھا اثر پیدا کیا اور بعض سے انھوں نے گہرا دوستانہ پیدا کر لیا تھا۔

حیدرآباد سے جب جانے لگے ہیں تو بڑے بڑے منصوبے تھے کہ یہ کروں گا اور وہ کروں گا۔ جب وہ یہ کہتے تھے تو مجھے سیّد محمود یاد آجاتے تھے، ان کے بھی بڑے بڑے منصوبے تھے، یہی نہیں بلکہ جو کتابیں وہ لکھنا چاہتے تھے ان کے نقشے تیار کر رکھے تھے اور ابواب اور فصول کی پوری تفصیل قلم بند تھی۔ کچھ دنوں تو وہ جرمنی وغیرہ میں اپنی صحت کی اصلاح میں مصروف رہے، اس کے بعد جب اچھے ہوئے تو ان کو دو مختلف مقامات سے دو متضاد خدمتیں پیش ہوئیں اعلا حضرت حضور نظام خلد اللہ ملکہٗ نے انھیں اپنی گورنمنٹ کی پولٹیکل سکرٹری کی خدمت پر لینا چاہا اور اسی اثنا میں مسلم یونی ورسٹی علی گڑھ کی وائس چانسلری تھی جو ان کے لئے حاضر تھی۔ حیدرآباد کی ملازمت نسبتاً بہت آسان، بہت پُر لطف، اُن کی طبیعت کے عین مطابق، تنخواہ زیادہ اور آئندہ کی ترقی کی قوی اُمید۔ ادھر مسلم یونی ورسٹی کی وائس چانسلری بڑی مشقت طلب ٹیڑھی اور کٹھن خدمت تھی، جو اچھے بھلے آدمی کو دیوانہ بنا دے اور بڑے بڑوں کو ناک چنے چبوا دے۔ اس میں ہاتھ ڈالنا بلا مبالغہ بھڑوں کے چھتے میں ہاتھ ڈالنا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت سیّد احمد خاں کی روح نے مسعود کے دل پر القا کیا کہ پھولوں کی سیج کو چھوڑ کر کانٹوں بھری گدّی قبول کر لی۔ ان کا یہ ایثار فی الحقیقت قابلِ قدر تھا۔ یہاں بھی سر تھیوڈور مارسن کی

سعی اور ہمدردی کار فرما تھی۔ اُس کش مکش کے زمانے میں جب کہ مُسلم یونی ورسٹی
کی وائس چانسلری کے لئے ہندوستان کے کونے کونے میں تلاش ہو رہی تھی ہر تھوڑے دور
کا خط میر ولایت حسین صاحب کے نام پہنچا۔ خط کیا تھا از غیبی گولہ تھا۔ اس
خط کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ انھیں ہندوستان کے مُسلمانوں سے کس قدر
گہری ہمدردی تھی اور مسعود کی اُن کے دل میں کیسی کچھ قدر تھی۔ اُنھوں نے اس میں
لکھا تھا کہ کس قدر افسوس کی بات ہو کہ آپ لوگ اپنی یونی ورسٹی کے لئے پرو وائس چانسلر
کا انتخاب نہ کر سکے اور گورنمنٹ سے اس بارے میں مدد چاہی، گویا اپنی ناقابلیت
کا اعتراف کر لیا اور اپنا اختیار گورنمنٹ کو دے دیا۔ ایک انگریز پرو وائس چانسلر
کے دل میں آپ کی کیا قدر ہوگی جب وہ دیکھے گا کہ آپس میں ایک دوسرے
کے خلاف سازشیں کرتے رہتے ہیں اور ایک دوسرے کو گرانے کی کوششیں
کرتے ہیں۔ میں خود اور مسٹر بیک اور مسٹر آرنلڈ جن کا نام علی گڑھ میں کام کرنے
والوں میں بڑی [illegible] کے ساتھ لیا جاتا ہے، معمولی انگریز تھے مگر سرسیّد کی صحبت
میں کام کے آدمی بن گئے۔ اس لئے آپ کو چاہئے کہ اوّل مسعود کو اُس کے دادا
کی جگہ بٹھاؤ یعنی وائس چانسلر بناؤ اس کے بعد وہ خود اپنا پرو وائس چانسلر
تجویز کر لے گا۔ ایک فقرہ اس میں بڑا زبردست تھا۔ وہ یہ کہ اگر حضرت جبرئیل
بھی آسمان سے اتر آئیں تو مسلم یونی ورسٹی کو نہیں سنبھال سکتے اور کوئی یہ کام
کر سکتا ہے تو وہ مسعود ہے۔ نواب بھوپال جو اپنی والدہ کی یونی ورسٹی کی چانسلری
کی قائم مقامی کر رہے تھے۔ اس بارے میں بڑے متفکر اور کوشاں تھے۔ وہ
مسٹر لٹل ہیل کو جو گورنمنٹ آف انڈیا میں کمشنر تعلیمات تھے، اس خدمت پر
لینا چاہتے تھے۔ ان سے دریافت کیا تو اُنھوں نے کہا میں سوچ کر جواب دوں گا
چند روز بعد اُنھوں نے ایک صاحب کو جو اس معاملے میں بہت پیش پیش

تھے اور خود بھی یونی ورسٹی کی کونسل میں گھسنا چاہتے تھے لٹل ہیل کے پاس
بھیجا کہ جاکر دریافت کریں کہ کیا فیصلہ کیا۔ مجھے بھی ان صاحب کے ساتھ کر دیا
کہ اگر انھیں (لٹل ہیل کو) کچھ عذر ہو یا کسی قسم کے شبہات ہوں تو میں ان کا اطمینان
کر دوں۔ اس سے ایک روز پہلے مسٹر مار لیسن کا خط یار لوگوں نے کسی ترکیب سے
اُڑا کر شائع کر دیا تھا۔ اس کے پڑھنے کے بعد اس نے صاف انکار کر دیا۔
اب معاملہ کورٹ میں پیش ہوا۔ کورٹ کا اجلاس شروع ہوا تھا کہ یکایک
بیگم صاحبہ بھوپال آپہنچیں۔ سب ششدر و حیران رہ گئے کہ یہ کہاں!
سب کے سب تعظیم کے لیے اُٹھ کھڑے ہوئے۔ نواب سر مزمل اللہ خاں بہادر
(وائس چانسلر) کرسیٔ صدارت چھوڑ کر الگ جا بیٹھے۔ بیگم صاحبہ نے خود ایک
مختصر اور پُر اثر تقریر میں مسعود کا نام تجویز کیا اور اس کی تائید کے لئے حاضرین کو
تعاون پر آمادہ کیا۔ جس طرح آئیں تھیں اسی طرح یکایک چلی گئیں۔ کورٹ
میں چند تقریروں کے بعد مسعود کا نام بالاتفاق منظور کر لیا گیا۔

مسعود سا وائس چانسلر مسلم یونی ورسٹی کو کبھی نصیب ہوا تھا نہ شاید
آئندہ ملے۔ یہ کم نصیب یونی ورسٹی اُس زمانے میں عجیب ضغطے میں پڑی ہوئی
تھی۔ اُس کی بدنامی اور رُسوائی دُور دُور تک پہنچ گئی تھی۔ حاسدوں کو حیلہ
ہاتھ آگیا تھا، اُنھوں نے بات کا بتنگڑ اور رائی کا پہاڑ بنا دیا تھا۔ مسعود کے
آتے ہی رنگ بدل گیا۔ اُس نے اپنی ذاتی وجاہت اور اثر اور کوشش
سے بدنامی کا دھبا مٹایا۔ کھوئے ہوئے وقار کو قائم کیا، بڑھایا اور اوج تک
پہنچا دیا۔ مایوسی کو اُمید سے بدل دیا۔ طلبہ اور اساتذہ میں ایک نئی زندگی
پیدا کر دی۔ روپیہ اتنا لایا کہ کسی کے خواب و خیال میں بھی نہ تھا۔ سیّد احمد خاں
کو اگر اس کا عشرِ عشیر بھی ملتا تو انھیں شادیٔ مرگ ہو جاتی۔ سائنس کا شعبہ

اُس کی ایسی یادگار ہے کہ جب تک یونی ورسٹی قائم ہے اُس کی یاد تازہ رہےگی لیکن ایک کام جو بہت ضروری تھا اور مسعود ہی کو کرنا چاہیے تھا، وہ رہ گیا اور اُس کی نوبت نہ آئی یعنی یونی ورسٹی کے شعبۂ اُردو کی اصلاح و ترقی۔ یہ شعبہ اِس وقت جس کس مپرسی کی حالت میں ہے وہ قابلِ افسوس ہے۔ اب یہ ان کے جانشین کا فرض ہے کہ وہ اس طرف توجہ کریں۔ اور جس طرح مسعود شعبۂ سائنس بناکر اپنی یادگار چھوڑ گئے ہیں یہ شعبۂ اُردو کو دیں اور مضبوط بنا جائیں جو مُسلم یونی ورسٹی کے شایان شان ہو۔

طلبہ میں وہ خاص طور پر مقبول تھے۔ ایک تو ان کے ذاتی اخلاق ایسے تھے کہ آدمی اُن کا گرویدہ ہو جاتا تھا، دوسرے طالب علموں سے اُنھیں دلی ہمدردی تھی اور طرح طرح سے اُن کی مدد کرتے تھے۔ کالج کے کسی پرنسپل یا سکریٹری یا یونیورسٹی کے کسی وائس چانسلر کا برتاؤ طلبہ سے ایسا ہمدردانہ نہیں رہا تھا نہ کسی نے طالب علموں کی ایسی دست گیری کی تھی جیسی مسعود نے۔ علاوہ وائس چانسلر کے فنڈ کے جو اُنھوں نے طلبہ کی امداد کے لئے قائم کیا تھا جس کے لئے جگہ جگہ سے سرپر سوار ہو کر روپیہ سمیٹ سمیٹ کر لاتے تھے، وہ اپنی جیب سے بھی نادار طلبہ کو وظیفے دیتے تھے، سفارشیں کرتے تھے، نوکریاں دلواتے تھے، ان کی مشکلوں میں کام آتے تھے، جائز معاملات میں اُن کی حمایت کرتے تھے، اُن کے وقار کو اپنا وقار اور ان کی عزّت کو اپنی عزّت سمجھتے تھے۔ نام و نمود کی خاطر یا ٹالنے کی غرض سے نہیں بلکہ وہ اُن کے سچّے خیر اندیش اور بہی خواہ تھے۔ اور طلبہ بھی ان سے ویسی ہی محبّت کرتے تھے اور ان کی سعادت مندانہ اطاعت کرتے تھے۔

لیکن افسوس کہ وہ مُسلم یونی ورسٹی میں زیادہ مدّت تک نہ رہ سکے اور

نہ وہ رہ سکتے تھے۔ زوال یافتہ قوموں کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ وہ اپنوں میں سے کسی کی ناموری اور کامیابی کو نہیں دیکھ سکتے۔ وہ بڑھتے ہوئے کو گرانا اور اُٹھتے ہوئے کو بٹھا دینا چاہتے ہیں۔ اس میں اُنھیں خوشی ہوتی ہے۔ کبڑی بڑھیا کی طرح اوروں کو بھی کُبڑا دیکھنے ہی سے ان کا کلیجہ ٹھنڈا ہوتا ہے۔ اُن کے خیال میں شاید مساوات کا یہی تقاضا ہے جس معاملہ پر وہ شکستہ خاطر ہو کر مستعفی ہو گئے وہ کوئی بڑا معاملہ نہ تھا لیکن آنے والے طوفان کی خبر دے رہا تھا۔ اگر اس وقت نہ جاتے تو غالباً آیندہ بُری طرح جانا پڑتا۔ وہ اگر چاہتے تو بہت آسانی سے اپنے مخالفوں کو نیچا دکھا سکتے تھے۔ کورٹ میں اُن کے حامیوں کی بہت زیادہ تعداد تھی اگر ان کا ایک اشارہ بھی پاتے تو اس قدر تعداد میں آجاتے کہ مخالفین کی کچھ پیش نہ جاتی لیکن جتھے بندی اور جوڑ توڑ سے اُنھیں طبعی نفرت تھی، وہ اِس عیب کو مُسلم یونی ورسٹی سے مٹانا چاہتے تھے، اِس لئے اس حربے سے کام لینا وہ موجبِ عار سمجھتے تھے۔ وہ لوگ سوچ سمجھ کر اور مسلّح ہو کر آئے تھے اور یہ نہتّے جا پہنچے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اُنھیں عزّت کے ساتھ پسپا ہونا پڑا۔ لیکن جن حضرات نے اُنھیں نکالا وہ بھی اپنی حرکت سے خوش نہیں ہوئے ہوں گے۔ بلکہ میرا خیال ہے کہ اُنھیں سب سے زیادہ پچھتانا پڑا ہوگا۔ کیوں کہ اُن کا منصوبہ کہ مسعود کو نکال کر اپنی کسی کٹ پُتلی کو اس جگہ لائیں؛ پُورا نہ ہوا اور اس طرح اُنھیں اپنے کئے کی سزا بھگتنی پڑی جس کے وہ مستحق تھے۔

اس سے ایک بات ضرور معلوم ہوئی کہ مسعود میں مقابلے کی قوت مطلق نہ تھی۔ وہ بڑے ذکی الحس تھے۔ ذرا سی مخالفت میں پریشان ہو جاتے تھے، خاص کر جب کسی دوست کی طرف سے مخالفت ہوتی تھی تو اُنھیں بڑا صدمہ

ہوتا تھا۔ اس میں وہ بہت مبالغہ کرتے تھے اور اکثر عقل پر جذبات غالب آجاتے تھے۔ کارزارِ دُنیا میں بے لڑے بھڑے کام نہیں چلتا۔ یہاں چرکے بھی سہنے پڑتے ہیں، زخم بھی کھانے پڑتے ہیں، سر بھی دینا پڑتا ہے۔ جو اس کے لئے تیار نہیں اس کے لئے پسپا ہو جانا ہی بہتر ہے بلکہ سرے سے اسے اس میدان میں قدم ہی نہیں رکھنا چاہیئے۔

علی گڑھ سے جو اُٹھے تو سیدھے یورپ چل دیے۔ یہ اُن کی عادت تھی۔ جب وہ کسی معاملے سے سخت پریشان ہوتے تو انگلستان کا رُخ کر دیتے حیدرآباد میں بھی یہی ہوا۔

یورپ سے واپسی پر نواب صاحب بھوپال نے ازراہ قدردانی انہیں اپنے ہاں ایک اعلا خدمت پر لے لیا۔ وہاں بھی اُنھوں نے بہت سے بھلائی کے کام کئے، بہت سے غریبوں کی مدد کی اور بہت سے زخمی دلوں پر مرہم رکھا۔ میرا قیاس ہے، ممکن ہے غلط ہو، کہ وہاں کچھ زیادہ خوش نہ تھے۔ البتہ ایک بات سے وہ ضرور خوش تھے۔ کہتے تھے کہ مجھے خوش قسمتی سے ایک شخص کے ماتحت کام کرنا پڑتا ہے جس سے جی کھول کر اپنے دل کی بات کہہ سکتا ہوں اور جو اچھی بات اور اچھے کام کی قدر کرتا ہے۔ آخر یہیں اپنی زندگی کی آخری منزل ختم کر دی اور علی گڑھ میں اپنے باپ اور دادا کے پہلو میں جا سوئے۔

مرنے والے میں بہت سی خوبیاں تھیں۔ آدمی کو کچھ تو ورثے میں باپ دادا سے ملتا ہے، کچھ تعلیم و تربیت اور ماحول سے اور کچھ اپنی سعی اور ارادے سے۔ مسعود کو پہلی دو شقوں سے زیادہ حصہ ملا تھا۔ وہ باپ کی طرح بلند و بالا، وجیہہ، خوش شکل اور تنومند تھے۔ آواز بھی سید محمود سے بہت ملتی تھی خصوصاً جب کبھی وہ گہری اور بلند آواز سے بولتے تھے۔ ایک بار میں ان کے مکان میں

اندر کمرے میں بیٹھا تھا یہ برآمدے سے گزرے چونکہ اوپر کا حصّہ نظر نہیں آتا تھا صرف ٹانگیں دکھائی دے رہی تھیں مجھے دفعتاً یہ خیال ہوا کہ محمود جا رہے ہیں۔

حافظہ بھی ان کا ایسا ہی قوی تھا جیسا سیّد محمود کا۔ ایک بار کبھی کسی کو دیکھ لیا تو پھر نہیں بھولتے تھے بعض وقت ان کے غیر معمولی حافظے کو دیکھ کر حیرت ہوتی تھی تخمیناً اٹھارہ بیس سال ہوتے ہیں جب میں سر اکبر حیدری لیڈی حیدری و ... مسعود میسور کے جنگلوں سے گزر رہے تھے کہ یکبارگی انھوں نے موٹر ٹھیرائی اور ایک شخص کو جو سڑک کی دوسری طرف کھڑا تھا، اشارے سے پاس بلایا اور اُس کا نام لے کر اُس کا مزاج پوچھا اور دوسرے حالات پوچھے۔ وہ حیران تھا کہ یہ کون شخص ہے جو اس بے تکلفی سے اس کا نام لے کر احوال پوچھ رہا ہے۔ آخر ان سے نہ رہا گیا اور کہا تم نے مجھے پہچانا نہیں۔ اس بیچارے نے اپنی لاعلمی ظاہر کی تو کہا تمھیں یاد نہیں ہم تم اسکول کی فلاں جماعت میں ساتھ پڑھتے تھے۔ میرا نام یہ ہے۔ یہ سُن کر اُسے اور بھی حیرت ہوئی۔ اور ہم سب نے ان کے حافظے کی داد دی۔ ایک بار جو پڑھ لیتے یا سُن لیتے تو عموماً ان کے حافظے میں نقش ہو جاتا تھا۔ حالی صد سالہ جوبلی کی ایک صحبت میں انھوں نے اقبال کے شعر سُنانے شروع کئے سر محمد اقبال بھی وہاں موجود تھے، وہ کہنے لگے کہ ان کو میرے اس قدر شعر یاد ہیں کہ خود مجھے بھی یاد نہیں۔ آخر زمانے میں مثنوی مولانا روم کا ورد رہتا تھا شاید یہ بھی اقبال ہی کا اثر تھا یہی کیفیت سیّد محمود کی تھی کہ اُن کے حافظے کا خزانہ معلومات سے مالا مال تھا اور حافظ اور خیام کے تو وہ حافظ ہی تھے۔

اگرچہ قوی ہیکل اور بڑے ڈیل ڈول کے آدمی تھے لیکن زیادہ جفاکشی اور مشقت کے متحمل نہیں تھے۔ وہ کسی قدر نازک طبع واقع ہوئے تھے۔ مگر

دوسروں سے کام لینا خوب جانتے تھے۔ یہ سلیقہ میں نے یا تو نواب محسن الملک میں دیکھا یا مسعود میں۔ اُن کے مددگار یا اہلِ کار خوشی خوشی کام کرتے تھے جیسے کوئی اپنا کام کرتا ہو۔ کام کرنے والوں کی قدر بھی کرتے تھے اور انھیں فائدہ پہنچانے کی تاک میں رہتے تھے اور بے دھڑک فائدہ پہنچاتے تھے۔ وہ اپنے دوستوں سے بھی خوب پھسلا کر کام لیتے تھے۔ دوسروں کے کام نکالنے اور فائدہ پہنچانے میں بڑے دلیر تھے۔ لڑ جھگڑ کر خوشامد سے چاپلوسی سے غرض ہر طرح کام نکال لیتے تھے۔ اِس طرح اُنھوں نے سینکڑوں آدمیوں کو فائدہ پہنچایا۔ اپنا کام نکال لینے کا بھی خوب ڈھب یاد تھا۔ ایک تو اُن کی ذاتی وجاہت، دوسرے وہ خوش تقریر ایسے تھے کہ جو کہا منوا لیا۔ اسی وجہ سے انھیں حیدرآباد اور علی گڑھ میں غیر معمولی کامیابی ہوئی۔

وہ ایک دردمند دل رکھتے تھے مصیبت زدوں کی داستان سُن کر اُن کا دل بھر آتا تھا اور فوراً مدد کے لئے آمادہ ہو جاتے۔ ایسے متعدد واقعات میرے سامنے پیش آئے۔ خود میں نے اُن سے کہہ کر بہت سے لوگوں کے کام نکالے مشکل کے وقت اُن کے دوست اُنھیں آگھیرتے تھے وہ بلا تامل سینہ سپر ہو جاتے تھے۔ یہاں تک کہ اُنھوں نے بعض ایسے دوستوں کو مصیبت اور تباہی سے بچایا جو شاید اس کے مستحق نہ تھے۔ سر محمد اقبال نے ایک موقع پر خوب کہا کہ مسعود نے دماغ باپ کا اور دل دادا کا پایا ہے۔

پہلے وہ سر تھیوڈور مارلیسن کی نگرانی میں رہے اس کے بعد انگلستان چلے گئے۔ اِس لئے اُن کی اُردو، فارسی کی تعلیم نہ ہو سکی۔ جب وہ حیدرآباد آئے تو یہ کمی محسوس ہوئی اور محض اپنی کوشش اور مطالعے سے ان زبانوں میں خاصی دستگاہ حاصل کرلی۔ اُردو، فارسی کے اساتذہ کا کلام بے تکلّف

پڑھتے تھے اور اُن کی داد دیتے تھے اور کثرت سے شعر یاد تھے۔ یہاں بھی اُن کے حافظے نے اُن کی یاوری کی۔

نواب عماد الملک بہادر کے انتقال کے بعد انجمن ترقیٔ اردو کے صدر ہو ہی منتخب ہوئے۔ انجمن سے انھیں بڑا شغف تھا اور اس پر ان کا بڑا احسان ہے۔ اس کے لئے انھوں نے جگہ جگہ سے چندے وصول گئے۔ اپنے لوگوں سے تو خیر انھوں نے رقمیں وصول کی ہی تھیں، انگریزوں سے بھی چندے لئے اور انھیں لائف ممبر بنایا۔ اور صرف ہندوستان ہی کے انگریزوں سے نہیں بلکہ جب وہ انگلستان گئے تو وہاں سے بھی رُپیہ وصول کر کے لائے۔ اور سب سے بڑا کمال یہ کیا کہ سیاحتِ جاپان کے زمانے میں جاپانی جیسی قوم سے جو دُنیا بھر کو لوٹ لوٹ کر اپنا گھر بھر رہی ہو، انجمن کے لئے چندہ لے کر آئے۔ اب کہ انجمن نے وسیع پیمانے پر کام کرنے کا تہیہ کیا ہو اُن سے بڑی بڑی توقعات تھیں۔ انھوں نے وعدہ کیا تھا کہ اس کے بعد وہ انجمن ہی کے لئے کام کریں گے اور اُس کی مالی حالت کو مستحکم کر کے چھوڑیں گے۔ لیکن افسوس کہ وہ اس سے پہلے ہی چل بسے۔

اُردو زبان کے بڑے حامی تھے اور اس کی ترقی و فروغ کے لئے طرح طرح کی تدبیریں سوچا کرتے تھے۔ چنانچہ میر انیسؔ کے مرثیے انھیں نے مولانا طباطبائی سے مرتب کرا کر نظامی پریس بدایوں میں طبع کرائے۔ خود اُردو شعرا کے کلام کا ایک انتخاب "انتخابِ زریں" کے نام سے طبع کرایا۔

طبیعت میں نفاست پسندی بہت تھی۔ صناعی کے دل دادہ تھے اچھی چیز کو دیکھ کر پھڑک جاتے تھے۔ بڑی صفائی اور سلیقے سے رہتے تھے۔ کھانے کے بڑے شوقین تھے خوب کھاتے اور کھلاتے تھے۔ جب کوئی دعوت میں انگریزی کھانے کھلاتا تو بہت ناک بھوں چڑھاتے تھے۔ اور اس کا بہت بُرا مانتے تھے کہ لوگ

انھیں انگریزی مذاق کا آدمی سمجھتے ہیں۔

اُن کا مزاج اور مذاق کچھ ملا جلا تھا، کچھ ہندی اور کچھ انگریزی لیکن ان دونوں کو انھوں نے ایسے سلیقے سے ملا یا تھا کہ خاص نفاست اور حُسن پیدا ہو گیا تھا۔ وہ کبھی کبھی خالص مغربی مزاج کے آدمی معلوم ہوتے تھے، لیکن اکثر وہ ٹھیٹ ہندی تھے اور یار دوستوں سے کھلے ڈلے بے تکلف رہتے تھے ظرافت، چھیڑ چھاڑ اور شوخی ان کی طبیعت کا جز تھی بعض وقت صبح کو ان کے ہاں جائیے تو کیا دیکھئے گا کہ کرتا پجامہ پہنے یا دُلائی اوڑھے پلنگ پر پلوٹھی مارے بیٹھے ہیں اور ارد گرد یار دوست کرسیوں پر موجود ہیں اور گپ شپ ہو رہی ہے اور یہ بیچ میں بیٹھے بلبل ہزار داستان کی طرح چہک رہے ہیں۔ جہاں بیٹھتے یا پہنچ جاتے تو ساری مجلس پر چھا جاتے اور طرح طرح کے لطیفے اور چٹکلے سُناتے اُس وقت سراپا بہار اور گل و گلزار معلوم ہوتے تھے۔ ان باتوں سے لوگ اُن کے گرویدہ ہو جاتے۔ اپنے باپ کی طرح یہ بھی خوش گپ تھے۔

بڑے ذہین اور طباع تھے۔ مطالعے کا بہت شوق تھا اور بڑا اچھا کتب خانہ جمع کیا تھا۔ جو کوئی عمدہ کتاب شائع ہوتی فوراً منگاتے اور پڑھتے۔ جتنا وقت کام سے اور ملنے جُلنے سے بچتا وہ سب مطالعے میں صرف ہوتا۔ انگریزی زبان پر بڑی قدرت حاصل تھی۔ فرانسیسی خوب جانتے تھے اور بلا تکلف بولتے تھے۔ ان کے کتب خانے میں زیادہ انگریزی اور فرانسیسی کتابیں تھیں۔ اپنے دوستوں کو بھی مطالعے کی ترغیب دیتے اور بعض اوقات جو کوئی اعلا درجے کی کتاب چھپتی تو اُس کی تعریف کرتے اور دوسروں کو بھی پڑھنے کا شوق دلاتے۔

تعصب اُن کے مزاج میں نام کو نہ تھا۔ ہر مذہب و ملّت کے لوگ اُن کے دوست تھے اور سب سے یکساں مخلصانہ برتاؤ کرتے تھے اور سب کے کام آتے تھے۔

حال میں جو ہندی اُردو کا قصہ چھڑا مجھ سے اُنھوں نے خاص طور پر کہا کہ دیکھو اسے فرقہ داری چیز نہ بنانا۔ ہندو مسلم اتحاد کے بڑے حامی تھے۔ بھولے سے بھی کبھی کوئی ایسی بات نہ کہتے تھے جو کسی فرقے والے کو ناگوار ہو۔

جہاں رہے مقبول خاص و عام رہے۔ ان کی مقبولیت کا عالم کوئی حیدر آباد میں دیکھتا جب یہاں سے جانے کی ٹھن گئی تو دنوں پہلے ان کی دعوتوں کے اوقات مقرر ہو گئے تھے، اُس زمانے میں انھیں ایک وقت بھی اپنے گھر کھانا نصیب نہ ہوا اور بہت سے دوست جو اُن کی دعوتیں کرنا چاہتے تھے محروم رہ گئے۔ ٹاؤن ہال میں جب انھیں پبلک کی طرف سے ایڈریس دیا گیا تو تمام ہال کھچا کھچ بھرا ہوا تھا۔ مہاراجہ سر کشن پرشاد یمین السلطنت بہادر صدر اعظم اور نواب ولی الدولہ بہادر کا سٹیج پر اُن سے بغل گیر ہوئے مہاراجہ بہادر نے اُنھیں پرانی صنّاعی کے نفیس تحفے دیے۔ رخصت کے وقت اسٹیشن پر ہجوم کا یہ حال تھا کہ تل رکھنے کو جگہ نہ تھی اور اندر باہر تمام اسٹیشن بھرا ہوا تھا اور ہجوم لحظہ بہ لحظہ بڑھتا چلا جاتا تھا۔ آدمی جب برسر اقتدار ہوتا ہے تو خوشامد میں ہزاروں استقبال اور مشایعت کے لئے آموجود ہوتے ہیں لیکن جب اقتدار و اختیار سے کنارہ کش ہو کر معمولی شخص رہ جائے اور پھر اُسے قبول عام حاصل ہو تو سمجھو کہ وہ آدمی ہے۔ یہ مقبولیت یا تو کسی زمانے میں نواب محسن الملک بہادر کو حاصل ہوئی تھی یا اس زمانے میں نواب مسعود جنگ کو۔

افسوس ہماری قوم میں سے ایک ایسا اچھا آدمی اُٹھ گیا۔ زیادہ افسوس اس کا ہے کہ اس کی عمر کچھ زیادہ نہ تھی۔ اس سے ہمیں بہت سے کام لینے تھے۔ تاہم اس عمر میں بھی اُس نے ایسے کام کئے جو دوسروں سے نہ ہو سکے۔ گو اس وقت وہ ہم میں نہیں ہے مگر اُس کی یاد ہمارے دلوں میں ہے۔

پنچھی اُڑ گیا پر ڈالی ابھی تک جھول رہی ہے۔

# میرن صاحب

بڑے لوگوں کی صحبت بھی اکسیر کی خاصیت رکھتی ہے جو اُن سے چھوا کندن بن گیا ایسے بہت سے ہیں جنھیں لوگ محض اس وجہ سے جانتے ہیں کہ کسی نہ کسی نسبت سے اُنھیں کسی بڑے شخص کے نام سے لگاؤ پیدا ہو گیا ہے، گو برائے نام ہی کیوں نہ ہو۔ یوں وہ کچھ بھی نہ تھے اور نہ کوئی انھیں جانتا اور جس طرح لاکھوں کروڑوں نفوس مرکھپ گئے اور کسی نے پوچھا بھی نہیں یہ بھی یونہیں بے نام ونشان اور گمنام رہ جاتے، لیکن کسی نام اور شخص کی نسبت سے وہ مرے بعد بھی زندہ ہیں یہ ضرور نہیں کہ یہ شخص اس بڑے آدمی کا ہم مذاق بھی ہو، اتنا کافی ہے کہ اُسے کسی نہ کسی عنوان سے اُس سے کوئی تعلق رہا۔ مثلاً اُس کی تصنیف میں کہیں نام آگیا یا اپنے خط میں کہیں ذکر کر دیا، اب لوگ ہیں کہ کھوج لگاتے پھرتے ہیں کہ یہ کون تھا، کہاں کا تھا، کیسا تھا۔ اور تو اور بیچارے نوکروں کی بھی کم بختی آجاتی ہے۔ جہاں کہیں کسی بچے کھچے بوڑھے کھپاٹ کا پتا لگا، حضرات سوانح نویس اور مضمون نگار پہنچے اور لگے اُس سے طرح طرح کے ٹیڑھے بینگے سوال کرنے۔ وہ حیران ہو کہ انھیں ہو کیا گیا ہے اور کہتے کیا ہیں؟ آخر کسی نہ کسی طرح سے کوئی بات اس سے نکال ہی لی اور نمک مرچ لگا کے افسانہ بنا دیا۔ تقدیر کی نیرنگی دیکھئے کہ ہم عصروں کو کبھی اس کا خیال بھی نہ آیا۔

یوں تو جوں جوں زمانہ بڑھتا جاتا ہے مرزا غالب کے کلام کی قدر بڑھتی جاتی ہے لیکن اُن کے رقعے سب سے زیادہ مقبول ہوئے اور لوگوں نے

ڈھونڈ ڈھونڈ کے نکالے اور شایع کئے اور اب تک تلاش جاری ہے۔ اب بھی کبھی نہ کبھی اُن کا کوئی غیر مطبوعہ رقعہ نکل ہی آتا ہے۔ ہندوستان کی کوئی یونی ورسٹی ایسی نہیں کہ جہاں اُردو پڑھائی جاتی ہو اُردوئے معلّیٰ وہاں کے نصاب میں نہ ہو مرزا صاحب کے رُقعے ہر قسم کے لوگوں کے نام ہیں اور پھر ان میں بہت سے لوگوں کے نام آتے ہیں۔ اب اُستاد شاگرد دونوں کو یہ ٹوہ رہتی ہے کہ یہ لوگ ہیں کون اور مرزا صاحب سے ان کے کیا تعلقات تھے؟ "مولوی مہیش داس (مولوی فاضل) لکچرار ہندو یونی ورسٹی بنارس بڑے شوق اور انہماک سے مرزا صاحب کے اصلی اور نقلی خط جمع کر رہے ہیں، مطبوعہ خطوط کی صحت بھی کرتے جاتے ہیں، ترتیب بھی دُرست کر رہے ہیں اور جو خط اُردوئے معلّیٰ اور عودِ ہندی میں نہیں اُن کا بھی اضافہ کرنے والے ہیں۔ جن جن لوگوں کے نام خط ہیں یا جن جن کا نام خطوں میں آیا ہے اُن کے حالات بھی برابر تلاش کر رہے ہیں۔ اسی ضمن میں انھوں نے مجھ سے بھی بعض صاحبوں کے حالات لکھ کر پوچھے، اس فہرست میں "میرن صاحب" کا بھی نام تھا۔ میرن صاحب سے بے شک میری ملاقات تھی مگر مجھے کیا معلوم تھا کہ ایک دن ایسا آئے گا کہ لوگ مجھ سے اُن کے حالات پوچھیں گے، ورنہ میں اُن سے کرید کرید کے ایک ایک بات پوچھتا اور حضرت مہیش کے نذر کرتا۔ اب جو کچھ مجھے معلوم ہے یا یاد رہ گیا ہے وہ لکھے دیتا ہوں۔

میرن صاحب سیّد تھے اور دِلّی کے روڑے تھے۔ بچپن ہی میں یتیم ہو گئے تھے اور ایک شاہ زادے نے انھیں اپنے سایۂ عاطفت میں لے لیا اور بیٹوں کی طرح پالا۔ قلعۂ معلّیٰ کا نام بڑا تھا، لوگوں کے دلوں میں اس کی وقعت و عزت بھی بہت تھی، لیکن اس کے رہنے والے سب کچھ کھو چکے تھے اور آنے والی

گھڑی سے بے خبر عیش و آرام اور لہو و لعب میں مصروف تھے۔ پتنگ بازی، مرغ بازی، کشتی، گانا، بجانا، کیا تھا جو وہاں نہ تھا۔ میرن صاحب کا لڑکپن اور اٹھتی جوانی اسی عالم میں بسر ہوئی۔ گانے بجانے سے ان کی طبیعت کو بہت مناسبت تھی، اسی میں لگ گئے اور اُس وقت کے اچھے اچھے استادوں سے فیض حاصل کیا۔ چوں کہ تھوڑا بہت مذہبی لگاؤ بھی تھا، سوز خوانی میں خوب کمال حاصل کیا۔ اتنے میں سنہ ۵۷ کا ہنگامہ برپا ہوا جس نے سارے کھیل بگاڑ دیے۔ ہنگامہ کیا تھا چھوٹی موٹی قیامت کا سماں تھا۔ سارے شہر میں بھاگڑ مچ گئی سینکڑوں گولی کا نشانہ بنے، صدہا سولی پر چڑھا دیے گئے۔ نفسا نفسی کا عالم تھا۔ عورتیں بچے، بوڑھے، جوان گرتے پڑتے جان بچا کر بھاگے۔ کچھ گوروں کے ہاتھوں مارے گئے اور کچھ کالوں کے ہاتھوں، جو بچے وہ خاک بسر چھپ چھپا کر یا بھیس بدل کر اِدھر اُدھر نکل گئے۔ قصبات اور دیہات میں جن کے کوئی عزیز و اقارب یا دوست آشنا تھے وہ ان کے ہاں جا چھپے۔ میرن صاحب بھی بھاگ کر پانی پت پہنچے۔ میر مجروح بھی دِلّی چھوڑ کر وہیں پہنچے۔

ان خانماں برباد وں کا اب کوئی پوچھنے والا نہ تھا، ایسا کوئی ہنر یا پیشہ آتا نہ تھا کہ اپنا اور بال بچوں کا پیٹ پال سکیں۔ اُن کے ہنر یا کمال کی قدر امیر امرا کرتے یا بادشاہ۔ اِس لئے اُن کی نظریں دیسی ریاستوں کی طرف پہنچیں۔ رام پور میں نواب کلب علی خاں اور الور کے راجا شیودان سنگھ اہلِ کمال کے بڑے قدردان تھے۔ دِلّی کے اکثر باکمالوں نے اُدھر ہی کا رُخ کیا اور یہی دو ریاستیں دِلّی کے قریب بھی تھیں۔ میرن صاحب اور میر مجروح الور پہنچے اور مہاراجہ نے اُن کی قدر فرمائی۔ میر مجروح کے قصیدے مہاراجا کی شان میں موجود ہیں۔ مہاراجا فارسی، اُردو کی بڑی اچھی استعداد رکھتے تھے

اور شعرا اور اہل علم کی بڑی قدر کرتے تھے کچھ دنوں الور میں انھوں نے عزت اور آسائش سے بسر کی لیکن جب مہاراجہ کے اختیارات سلب ہو گئے تو کوئی قدردان نہ رہا اور انھیں الور چھوڑنا پڑا۔ کچھ عرصے میرن صاحب کا تعلق ریاست پٹودی سے بھی رہا وہاں وہ نواب کی مصاحبت میں رہتے تھے۔ وہاں سے قطع تعلق ہوا تو پھر اپنی دلّی میں آ گئے یہاں نواب احمد سعید خاں طالب (خلف نواب ضیاء الدین نیّر) جب تک زندہ رہے اُن سے سلوک کرتے رہتے۔ یہ بھی ایک قسم کی مصاحبت تھی میرن صاحب اُن کا کچھ کام کاج بھی کر دیتے تھے۔

میرن صاحب کا آنا حیدرآباد بھی ہوا۔ غالباً ننھّے خاں صاحب یعنے کرم اللہ خاں صاحب مرحوم نے انھیں مولوی سیّد علی حسن صاحب سے ملایا۔ ننھّے خاں صاحب دِلّی کے معززین میں سے تھے، بڑے باوضع اور بامروّت اور قدیم وضع اور اخلاق کے مکمّل نمونہ تھے۔ مولوی سیّد علی حسن نواب محسن الملک کے چچازاد بھائی تھے اور اس زمانے میں فنانشل سکرٹیری تھے۔ سیّد صاحب اگرچہ دیر آشنا تھے مگر نہایت باوضع دوستی کے پکّے اور بڑے صادق القول شخص تھے۔ انھوں نے میرن صاحب کو نواب وقار الامرا کی خدمت میں جو ریاست حیدرآباد کے وزیر اعظم تھے، پیش کیا۔ نواب صاحب مرحوم کی فیاضی اور داد و دہش اب تک ضرب المثل ہے، مل کر اپنی قیام گاہ پر واپس آئے تھے کہ نواب صاحب کا آدمی میرن صاحب کے لئے پانسو روپے لے کر حاضر ہوا۔ جب تک نواب صاحب زندہ رہے یہ پانسو ہر سال انھیں ملتے رہے میرن صاحب بھی جب تک سیّد علی حسن صاحب زندہ رہے سال میں ایک پھیرا حیدرآباد کا ضرور کر جاتے تھے۔ سیّد صاحب اُن کی بہت قدر کرتے تھے

اور اُن کے آنے سے بہت ہی خوش ہوتے تھے۔ آخری بار میرن صاحب حیدرآباد مولانا حالی کے ساتھ اُس وقت آئے جب کہ مولانا کو مرحوم نواب میر محبوب علی خاں آصف جاہِ سادس کی جوبلی کی تقریب میں دعوت دی گئی تھی اور اُن سے نظام مرحوم کی سوانح عمری لکھوانے کا خیال تھا۔ مولانا حالی بھی میرن صاحب کو بہت عزیز رکھتے تھے اور ہمیشہ ان کی فلاح اور بہبودی کی فکر میں رہتے تھے۔

میرن صاحب جوانی میں ضرور حسین ہوں گے۔ میں نے اُنھیں بڑھاپے میں دیکھا، اس وقت بھی ان میں ایک آن پائی جاتی تھی۔ میانہ قد، سُرخ و سفید رنگ، آنکھیں کسی قدر بڑی بڑی، سفید ڈاڑھی پوری تو نہیں کسی قدر چڑھی ہوئی، گول چہرہ، ہونٹ نہ موٹے نہ پتلے، پیشانی چوڑی۔ مرزا صاحب میر مجروح کے خطوں میں میرن صاحب کے چھیڑنے کے لئے اُن کے حُسن کا ذکر بڑے مزے سے کرتے ہیں مثلاً ایک خط میں پوچھتے ہیں کہ "میرن صاحب کو میرا خط پہنچایا نہ پہنچا . . . . . . بس اگر جیساکہ گمان ہے خط نہیں پہنچا تو خیر جانے دو۔ اگر خط پہنچا ہے تو میرن صاحب کے خط کے جواب لکھوانے میں تم نے میرا ناک میں دم کر دیا تھا اور اب اُن سے میرے خط کے جواب کا تقاضا کیوں نہیں کرتے۔ حُسن بھی کیا چیز ہے۔ نادر کا اتنا خوف نہیں جتنا حسین آدمی کا ڈر ہوتا ہے۔" ایک دوسرے خط میں لکھتے ہیں "ایک غریب سیّد مظلوم کے چہرۂ نورانی پر چھا سا نکلا ہے تم کو سرمایۂ آرائشِ گفتار بہم پہنچا ہے۔"

میرن صاحب کے ایک خط میں لکھتے ہیں "تمھارا خط پہنچا، اگرچہ میں نے صرف پڑھا، میر مہدی کے جلانے کو لکھتا ہوں کہ میں نے آنکھوں سے لگایا۔" ایک اور خط میں لکھتے ہیں "میاں کیوں ناسپاسی و ناحق شناسی کرتے ہو۔ چشمِ بیمار

ایسی چیز ہے کہ جس کی کوئی شکایت کرے۔ تمہارا منہ چشمِ بیمار کے لائق کہاں! چشمِ بیمار میرن صاحب قبلہ کی آنکھ کو کہتے ہیں جس کو اچھے اچھے عارف دیکھتے رہتے ہیں۔ تم گنوار چشمِ بیمار کو کیا جانو۔"

مرزا صاحب میرن صاحب اور میر مجروح کو بہت عزیز رکھتے تھے اور بیٹوں کی طرح چاہتے تھے۔ میر مجروح کو جو خط لکھے ہیں اُن سے کیسی محبت اور شفقت ٹپکتی ہے۔ پھر مرزا صاحب کا طرزِ تحریر، سبحان اللہ موتی پرو دئے ہیں یہ خط ملاحظہ کیجئے۔

"اے جناب میرن صاحب! السلام علیکم۔ حضرت آداب۔ کہو صاحب! اجازت ہے میر مہدی کے خط کا جواب لکھنے کو۔ حضور میں کیا منع کرتا ہوں، میں نے یہ تو عرض کیا تھا کہ اب وہ تندرست ہو گئے ہیں، بخار جاتا رہا ہے، صرف پیچش باقی ہے وہ بھی رفع ہو جائے گی۔ میں اپنے ہر خط میں آپ کی طرف سے دعا لکھ دیتا ہوں آپ پھر کیوں تکلیف کریں۔ نہیں میرن صاحب اُس کے خط کو آئے بہت دن ہوئے ہیں وہ خفا ہوا ہوگا، جواب لکھنا ضرور ہے۔ حضرت وہ آپ کے فرزند ہیں، آپ سے کیا خفا ہوں گے۔ بھائی آخر کوئی وجہ تو بتاؤ کہ تم مجھے خط لکھنے سے کیوں باز رکھتے ہو۔ سبحان اللہ! اے لو حضرت آپ تو خط نہیں لکھتے اور مجھے فرماتے ہیں تو باز رکھتا ہے۔ اچھا تم باز نہیں رکھتے مگر یہ تو کہو کہ تم کیوں نہیں چاہتے کہ میں میر مہدی کو خط لکھوں۔ کیا عرض کروں سچ تو یہ ہے کہ جب آپ کا خط جاتا اور وہ پڑھا جاتا تو میں سنتا اور حظ اٹھاتا اب جو میں وہاں نہیں تو نہیں چاہتا کہ تمہارا خط جاوے۔ میں اب پنج شنبہ کو روانہ ہوتا ہوں میری روانگی کے تین دن کے بعد آپ خط شوق سے لکھیے گا۔ میاں بیٹھو! ہوش کی خبر لو! تمہارے جانے سے مجھے کیا علاقہ، میں بوڑھا آدمی

بھولا آدمی تمھاری باتوں میں آگیا اور آج تک اسے خط نہیں لکھا لاحول ولا قوۃ"

یہ خط میر مجروح کے نام ہے اور خط لکھتے وقت میرن صاحب موجود ہیں۔

ایک دوسرے خط میں میر صاحب کی صحت یابی کی خبر سننے پر بھی چھیڑ نکالی ہے اور کس حسن سے اُسے بیان کیا ہے۔ "بھئی میں تم سے بہت آزردہ ہوں۔ میرن صاحب کی تندرستی کے بیان میں نہ اظہارِ مسرت نہ مجھ کو تہنیت بلکہ اس طرح سے لکھا ہے کہ گویا ان کا تندرست ہونا تم کو ناگوار ہوا ہے۔ لکھتے ہو کہ میرن صاحب ویسے ہی ہو گئے ہیں جیسے آگے تھے، اچھلتے کودتے پھرتے ہیں۔ اس کے یہ معنی کہ ہے ہے کیا غضب ہوا، یہ کیوں اچھے ہو گئے یہ باتیں تمھاری ہم کو پسند نہیں آتیں۔ تم نے میر کا وہ مقطع سُنا ہوگا بہ تغیرِ الفاظ لکھتا ہوں:۔

کیوں نہ میرن کو مغتنم جانیں ــــــــ دلّی والوں میں اک بچا ہے یہ

میر کا مقطع یوں ہے:۔

میر کو کیوں نہ مغتنم جانیں ــــــــ اگلے لوگوں میں اک رہا ہے یہ

میر کی جگہ میرن اور رہا کی جگہ بچا کیا، اچھا تصرف ہے۔

غرض اس قسم کی محبت ولطف کی باتیں بہت سی ہیں کہاں تک لکھوں، مرزا صاحب کے خط موجود ہیں۔ لیکن میر صاحب کو بھی مرزا صاحب سے عشق تھا شاید کسی مرید کو اپنے مرشد سے ایسی عقیدت اور ارادت نہ ہوگی جیسی میرن صاحب کو مرزا صاحب سے تھی۔

ایک بار کا ذکر ہے کہ حیدر آباد کے ایک وکیل کسی سے ذکر کر رہے تھے کہ مرزا غالب شراب پیتے تھے۔ میر صاحب قریب کے کمرے میں کپڑے بدل رہے تھے۔ اُن کے کان میں اس کی بھنک جا پڑی، ویسے ہی باہر نکل آئے۔ وکیل صاحب پر بہت بگڑے اور بہت بُرا بھلا کہا۔ جب ذرا ٹھنڈے ہوئے تو میں نے پوچھا

تو کیا یہ غلط ہو کہ مرزا صاحب شراب پیتے تھے۔ کہنے لگے یہ لوگ کیا جانیں، یوں ہی جو جی میں آیا بک دیتے ہیں۔ اب اُنھوں نے بیان کرنا شروع کیا کہ کس طرح پاک صاف ستھرے آب خورے میں تھوڑی سی ڈالی جاتی اور اس میں گلاب ملایا جاتا اور اس پر صافی لپیٹ کر اُدھر ہوا میں لٹکا دیا جاتا۔ رات کے وقت جب کوئی نہیں ہوتا تھا اور صرف میں یا میر مجروح ہوتے تو اس وقت اسے پیتے۔ اس کے بعد توبہ استغفار کرتے۔ غرض اُنھوں نے مرزا صاحب کی مے نوشی کو طول دے کر ایسے عجیب طور سے بیان کیا کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ شراب نہ تھی بلکہ آبِ کوثر تھا۔

ایک مرتبہ ایک صاحب نے اُن کے سامنے مرزا صاحب کا ایک شعر پڑھا اس میں کوئی لفظ بدل گیا تھا۔ سُن کر فرمانے لگے "مرزا صاحب کا شعر غلط نہیں پڑھنا چاہئے، گُناہ ہوتا ہے۔ یہ آیت حدیث نہیں جیسا چاہا پڑھ دیا" عقیدت کی انتہا ہو گئی۔

ایک بار کسی نے مرزا صاحب کا یہ شعر پڑھا ؎

بنا ہو شہ کا مصاحب پھرے ہے اِتراتا
دگرنہ شہر میں غالب کی آبرو کیا ہے

کہنے لگے وہ کبھی نہیں اِتراتے تھے۔ یہ جُملہ اُنھوں نے کچھ ایسے لہجے اور ایسی صوُرت بنا کر کہا کہ سُننے والے بھی اس سے متاثر ہو گئے۔ وہ جب کبھی مرزا صاحب کا ذکر کرتے تو اُن کے چہرے اور دل کی عجیب کیفیت ہو جاتی تھی۔

ایک صاحب سیّد محمد حسین اغلب موہانی تھے۔ وہ کسی زمانے میں اودھ اخبار میں کام کر چکے تھے اور شاید کوہِ نور لاہور کے اڈیٹر بھی رہے تھے سیاسی معاملات سے خاص دلچسپی تھی، افغان، روس اور اسی قسم کی دو ایک

کتابیں بھی اُن کی تصنیف سے تھیں جن کی اُس زمانے میں بہت تعریف ہوئی تھی وہ اکثر حیدرآباد میں آتے رہتے تھے۔ شعر کہنا تو درکنار شاعری سے مطلق مس نہ تھی۔ غالباً اسی وجہ سے لوگ انھیں دل لگی میں اغلبؔ کہنے لگے۔ ہوتے ہوتے یہ لفظ ان کے نام کا جزو ہوگیا۔ میرن صاحب ملّا محمد علی مرحوم کے ہاں مقیم تھے جہاں اکثر دوست احباب کا مجمع رہتا تھا۔ ایک دن اغلبؔ صاحب وہاں پہنچے کسی نے اُن کا تعارف میرن صاحب سے بھی کرایا۔ نام سُن کر بہت چونکے اور بگڑے کہ "دہیں! یہ غالبؔ سے بھی بڑھ گیا" اور یہ کہہ کر مُنہ پھیر لیا اور پھر کبھی اُن سے سیدھے مُنہ بات نہ کی۔

میر صاحب اگرچہ غریب آدمی تھے مگر بڑے مہمان نواز تھے۔ جب کبھی دہلی جانا ہوتا تو بغیر دعوت گئے اور کھانا کھلائے نہیں چھوڑتے تھے۔ کھانا بہت مزے کا اور سلیقہ کا ہوتا تھا۔

ایک بار دہلی جانے کا اتفاق ہوا۔ میاں منظور بھی (جواب نواب منظور جنگ بہادر ہیں) میرے ساتھ تھے۔ ہم میر صاحب سے بھی ملنے گئے۔ سردی کا موسم تھا اور دن نکل آیا تھا۔ میر صاحب بڑے تپاک سے ملے اور ہمارے آنے سے بہت خوش ہوئے۔ دروازے کے سامنے گلی میں مونڈھے لاکر بچھا دیئے چائے پینے کے لئے کہا۔ ہم نے ہرچند کہا ہم چائے پی کر اور ناشتہ کر کے آئے ہیں مگر وہ نہ مانے۔ اُٹھے اور گھر میں سے برتن لے کر بازار دودھ لینے چلے بہت بڈھے ہو گئے تھے اور ہمیں یہ گوارا نہ ہوا کہ وہ اس حالت میں خواہ مخواہ ہمارے لئے تکلیف کریں۔ ہم نے پھر عرض کیا کہ میر صاحب آپ تکلیف نہ فرمایئے، چائے کی ضرورت نہیں ہے مگر انھوں نے کچھ خیال نہ کیا۔ واپس آئے تو ہم نے دیکھا کہ ماتھے پر چوٹ کے نشان ہیں اور کچھ

خون نکل رہا ہے۔ ہم نے گھبرا کر پوچھا میر صاحب یہ کیا ہوا کہنے لگے بھئی ٹھوکر لگی اور ہیں گر پڑا۔ تم اس کا کچھ خیال نہ کرو۔ ہیں تو بازار سے اپنا سودا خود ہی لاتا ہوں ہمیں اس کا بڑا افسوس ہوا چند منٹ کے بعد دو بڑے بڑے جنگی بادیے چا ئے سے بھرے ہوتے سامنے لاکر رکھ دیے اور فرمایا لو پیو۔ بادیوں کی صورت دیکھ کر میں بہت سٹ پٹایا کہ یہ قدحے کیوں کر پیے جائیں گے اور یہ نہیں سکتا کہ تھوڑی سی پی کر چھوڑ دیں۔ میاں منظور بہت ذہین ہیں وہ فوراً سمجھ گئے اور انھوں نے میر صاحب سے کہا کہ حضرت ذرا اندر سے پان تو لا دیجئے۔ میر صاحب اندر گئے اور انھوں نے جھٹ دونوں بادیے نالی میں انڈیل دیے۔ سردی کا تھا موسم وہ چائے وہیں جم کے رہ گئی۔ اب میں بہت پریشان ہوا کہ میر صاحب دیکھیں گے تو کیا کہیں گے۔ میاں منظور فوراً دوڑتے ہوئے گئے اور ایک بہشتی کو ساتھ لائے۔ اس نے پوری مشک نالی میں بہا دی۔ تب جان میں جان آئی۔ میر صاحب باہر آئے تو بادیے خالی دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور کہا کہ اور لاؤں ہم نے کہا کہ حضرت بس یہی بڑی مشکل سے پی ہے۔

میر صاحب کے دوست احباب جو دلّی سے باہر رہتے تھے، جب انھیں کوئی چیز دلّی سے منگانی ہوتی تو وہ اُن سے فرمائش کر بھیجتے تھے وہ ایک ایک دُکان پھرتے، گھنٹوں لڑتے جھگڑتے اور اچھی سے اچھی چیز سستے سستے داموں میں خرید کر بھیجتے۔ جب کبھی اُن کے ساتھ کسی چیز کے خریدنے کا اتفاق ہوا تو دکاندار سے سودا چکاتے اور جھگڑتے دیکھ کر بڑی الجھن ہوتی تھی۔ جب میں کہتا کہ حضرت اب جانے دیجئے اور لے بھی لیجئے تو بہت خفا ہوتے اور کہتے تم سودا خریدنا کیا جانو، تم ہی جیسے لوگوں نے تو دُکان داروں کا دماغ خراب

کر دیا ہے۔ دلّی میں بہت سے پیشہ ور پنجابی اور سکھ آ گئے ہیں اور یہ سلسلہ برابر جاری ہے۔ میر صاحب رستہ چلتے ان لوگوں کو دیکھ کر بہت بگڑتے تھے اور ڈانٹتے تھے میں سمجھاتا کہ میر صاحب آپ یہ کیا کرتے ہیں خواہ مخواہ کسی سے لڑائی ہو جائے گی مگر وہ نہیں مانتے تھے۔

جوانی کے زمانے میں ان کی سوز خوانی کی بہت دھوم تھی۔ بڑھاپے میں بالکل ترک کر دی تھی۔ البتہ جب کبھی وہ حیدر آباد آتے تو اپنے مربّی اور قدر دان مولوی سیّد علی حسن صاحب کو کبھی کبھی سوز سُناتے تھے۔ اس صحبت میں صرف دو چار احباب ہوتے تھے۔ اگرچہ پہلی سی بات نہیں رہی تھی مگر اُن کے پڑھنے کا بڑا اچھا ڈھنگ تھا اور آواز میں اس وقت بھی درد پایا جاتا تھا۔ اُن کا پڑھنا آج کل کے مشہور سوز خوانوں کا سا نہ تھا جو سوز خوانی نہیں کرتے بلکہ اپنا کمالِ موسیقی دکھانا چاہتے ہیں۔ وہ اس بات کو بہت ناپسند کرتے تھے۔ وہ فرماتے تھے کہ اُستادوں نے سوز خوانی کے ڈھنگ کو عام گانے سے کسی قدر الگ کر کے ایسا رکھا ہے کہ اس سے سوز و گداز کا خاص رنگ پیدا ہو جاتا ہے، آج کل کے باکمال اس کا خیال نہیں کرتے گلے بازی پر اُتر آتے ہیں۔ پہلے کا حال تو مجھے معلوم نہیں سب ہی کچھ کیا ہوگا جس زمانے کا ذکر میں کر رہا ہوں، وہ سوائے سوز خوانی کے، وہ کبھی کبھی اور خاص خاص صحبتوں میں بھی عشقیہ نظمیں یا غزلیں نہیں پڑھتے تھے۔ ایک بار اصرار پر رات کے وقت جب سب سو گئے تو اُنھوں نے مرزا غالب کی ایک غزل گا کر سنائی جس کا مطلع یہ ہے:-

دل سے تری نگاہ جگر تک اُتر گئی
دونوں کو اک ادا میں رضامند کر گئی

میر صاحب باتیں مزے لے لے کر اور ٹھیر ٹھیر کر کرتے تھے۔ جلدی اُن کے

مزاج میں نہ تھی اور نہ ان کو اس کی ضرورت تھی۔ شاید غدر میں بھاگتے وقت
اس کی ضرورت پڑی ہو تو پڑی ہو ورنہ یوں عام طور پر زندگی کے کاروبار میں
انھیں اس "شیطانی حرکت" یعنی تعجیل سے کبھی واسطہ نہیں پڑا۔ ایک روز میر صاحب
کہیں باہر سے آئے۔ میں شامت کا مارا اُن سے پوچھ بیٹھا کہ میر صاحب آپ کہاں
گئے تھے؟ کہنے لگے، "بھئی آج آنکھ ذرا سویرے کھُل گئی، چمن میں تھوڑی دیر ٹہلتا
رہا پھر ضروریات سے فارغ ہو کر منہ ہاتھ دھویا، کپڑے پہنے، اتنے میں میاں
عادل آگئے۔" میں نے بات کاٹ کر کہا کہ میر صاحب میں نے تو یہ پوچھا تھا کہ آپ
آج صبح صبح کہاں تشریف لے گئے تھے؟ فرمانے لگے "کہہ تو رہا ہوں" اب
اُنھوں نے وہیں سے بات شروع کی جہاں سے چھوڑی تھی "ہاں تو
میں یہ کہہ رہا تھا کہ اتنے میں میاں عادل آگئے۔ آج معلوم ہوا کہ وہ کڑے
مانک پور کے رہنے والے ہیں، میں انھیں حیدر آبادی سمجھا تھا۔ اُن کا سارا
کنبہ یہیں ہے۔ اُنھوں نے یہاں کے پرانے قصے بڑے مزے مزے کے بیان
کئے۔۔۔۔۔" اب مجھے اُلجھن ہونے لگی اور میں نے قطع کلام کر کے کہا کہ "حضرت
میں یہ نہیں پوچھتا، میں نے تو آپ سے صرف اتنا دریافت کیا تھا کہ آپ کہاں
تشریف لے گئے تھے۔ یہ آپ نے کیا قصہ چھیڑ دیا؟" کہنے لگے میں تو یوں نہیں
کہوں گا تمھیں سننا ہے تو سنو ورنہ نہیں تو جانے دو۔" اُس وقت معلوم ہوا کہ
نئے اور پرانے لوگوں میں کیا فرق ہے۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنے وقت کے مالک
تھے اور ہم وقت کے تابع۔ وہ ابھی تک اسی عالم میں تھے جس میں اُنھوں
نے اپنا لڑکپن بسر کیا تھا۔ زمانے کے زبردست ہاتھ نے اُنھیں جھنجھوڑا تو تھا
مگر اُن کے خیالات اور جذبات پر بہت کم اثر کیا تھا۔ لیکن آج جو نئے ہیں
وہ کل پرانے ہو جائیں گے اور یہ کش مکش جو صدہا سال سے یونہیں جاری ہے

یونہیں جاری رہے گی۔

میر صاحب ٹھیٹ دِلّی کی زبان بولتے تھے اور جہاں کسی کی زبان سے کوئی غلط لفظ یا محاورہ نکلا تو فوراً ٹوک دیتے تھے۔ اگرچہ اُن کا آنا جانا مختلف مقامات میں رہا مگر کہیں کی بولی اُنھیں چھو تک نہیں گئی تھی۔ ایک بات میں نے اُن میں عجیب دیکھی اور غالباً یہ اکثر پُرانے لوگوں میں پائی جاتی تھی، کہ گو انگریزی لفظ ہماری زبان میں بہت سے آ گئے ہیں اور نئے تعلیم یافتہ تو آدھی اُردو اور آدھی انگریزی بولتے ہیں مگر میر صاحب کی زبان پر کوئی انگریزی لفظ چڑھتا ہی نہ تھا۔ میں نے بہتیری کوشش کی، کسی انگریزی لفظ کو صحیح طور سے ادا نہیں کر سکتے تھے۔ بعض وقت بڑے فخر سے کہا کرتے تھے کہ مرزا صاحب نے ایک انگریزی لفظ "پنفلٹ" لکھا ہے۔ اُن کی مُراد پمفلٹ سے تھی جو مرزا صاحب نے اپنے رقعوں میں استعمال کیا ہے۔ لیکن اُنھیں یاد نہیں رہا کہ اُنھوں نے کتنے انگریزی لفظ لکھے ہیں اور خاص کر کتنی مغربی شرابوں کے نام۔

خیر یہ تو معمولی باتیں تھیں جو میں نے لکھی ہیں لیکن ایک بات ان کی سیرت میں ایسی تھی کہ جس کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ غدر کے ہنگامے میں اُن کے اُستاد لاپتا ہو گئے یا مارے گئے تھے۔ اُنھوں نے دو لڑکیاں چھوڑی تھیں جو بے یار و مددگار رہ گئی تھیں۔ میر صاحب کو جب یہ معلوم ہوا تو ڈھونڈ کر اپنے گھر لے آئے اور اپنی بیٹیوں کی طرح اُنھیں پالا پوسا اور ایسی محبت اور شفقت کی کہ وہ باپ کو بھول گئیں۔ اُن کی اپنی بھی ایک بیٹی تھی جس کی شادی سیّد عبدالرؤف بیرسٹر مرحوم سے ہوئی لیکن اِس کا اُنھوں نے کبھی خیال بھی نہ کیا۔ وہ اِنھی لڑکیوں کو اپنی بیٹیاں سمجھتے تھے اور وہ بھی میر صاحب کو سچ مچ اپنا باپ ہی سمجھتی تھیں۔ جو لوگ اِس راز سے واقف نہ تھے وہ ان لڑکیوں کو میر صاحب کی بیٹیاں

ہی خیال کرتے تھے ۔ میر صاحب نے ان کی بیٹیوں کی طرح پرورش کی، پڑھایا لکھایا اور شادیاں کیں اور مرتے دم تک کبھی اپنے سے جُدا نہ کیا۔ جو کچھ کماتے وہ اُن کے سامنے لاکر رکھ دیتے تھے۔ انھیں کیا پڑی تھی کہ دِلّی چھوڑ کے مارے مارے پھرتے لیکن محض اُن لڑکیوں کی خاطر وہ زمین کے گز بنے ہوئے تھے وہ خود طرح طرح کی تکلیف اُٹھاتے لیکن ان پر کسی قسم کی آنچ نہ آنے دیتے تھے۔ جو کچھ کہیں سے ملتا وہ اُن کو لاکر دیتے تھے۔ انھیں ہر وقت اِن کا فکر رہتا تھا اور اُن کی زندگی کا مقصد ہی یہی تھا کہ ان لڑکیوں کو خوش رکھیں اور جس طرح بن پڑے اُن کی خدمت کریں۔ حقِ شاگردی شاید کسی نے اِس طرح ادا کیا ہو۔ یہ وضع داری یہ محبّت و شفقت اور ایثار اب کہاں نظر آتا ہے۔ اپنے کو مٹا کر دوسروں کی خدمت کرنا یہی جوہرِ انسانیت ہے۔ مولانا حالّی نے ایک خط میں بہت سچ لکھا ہے کہ اگر کسی کو مروّت و محبّت کی زندہ تصویر دیکھنی ہو تو وہ میرن صاحب کو دیکھے"۔

(رسالہ اُردو جولائی ۱۹۳۶ء)

---

# نام دیو — مالی

نام دیو مقبرۂ رابعۂ وررانی اورنگ آباد (دکن) کے باغ میں مالی تھا۔ ذات کا ڈھیڑ جو بہت نیچ قوم خیال کی جاتی ہے۔ قوموں کا امتیاز مصنوعی ہے اور رفتہ رفتہ نسلی ہو گیا ہے۔ سچائی نیکی حُسن کسی کی میراث نہیں۔ یہ خوبیاں نیچی ذات والوں میں بھی ایسی ہی ہوتی ہیں جیسی اونچی ذات والوں میں ؎

قیس ہو کوہ کن ہو یا حالی
عاشقی کچھ کسی کی ذات نہیں

مقبرے کا باغ میری نگرانی میں تھا۔ میرے رہنے کا مکان بھی باغ کے احاطے ہی میں تھا۔ میں نے اپنے بنگلے کے سامنے چمن بنانے کا کام نام دیو کے سپرد کیا۔ میں اندر کمرے میں کام کرتا رہتا تھا۔ میری میز کے سامنے بڑی سی کھڑکی تھی۔ اُس میں سے چمن صاف نظر آتا تھا۔ لکھتے لکھتے کبھی نظر اُٹھا کر دیکھتا تو نام دیو کو ہمہ تن اپنے کام میں مصروف پاتا۔ بعض دفعہ اس کی حرکتیں دیکھ کر بہت تعجب ہوتا۔ مثلاً کیا دیکھتا ہوں کہ نام دیو ایک پودے کے سامنے بیٹھا اُس کا تھانولا صاف کر رہا ہے۔ تھانولا صاف کر کے حوض سے پانی لیا اور آہستہ آہستہ ڈالنا شروع کیا۔ پانی ڈال کر ڈول درست کی اور ہر رُخ سے پودے کو مُڑ مُڑ کر دیکھا۔ پھر اُلٹے پاؤں پیچھے ہٹ کر اُسے دیکھنے لگا۔ دیکھتا جاتا تھا اور مُسکراتا اور خوش ہوتا تھا۔ یہ دیکھ کر مجھے حیرت بھی ہوئی اور خوشی بھی۔ کام

اُسی وقت ہوتا ہے جب اُس میں لذّت آنے لگے بے مزہ کام کام نہیں بیگار ہے۔

اب مجھے اس سے دلچسپی ہونے لگی یہاں تک کہ بعض وقت اپنا کام چھوڑ کر اُسے دیکھا کرتا۔ مگر اُسے کچھ خبر نہ ہوتی کہ کوئی دیکھ رہا ہے یا اُس کے آس پاس کیا ہو رہا ہے۔ وہ اپنے کام میں مگن رہتا۔ اُس کے کوئی اولاد نہ تھی۔ وہ اپنے پودوں اور پیڑوں ہی کو اپنی اولاد سمجھتا تھا۔ اور اولاد کی طرح اُن کی پرورش اور نگہداشت کرتا۔ اُن کو سرسبز اور شاداب دیکھ کر ایسا ہی خوش ہوتا جیسے ماں اپنے بچّوں کو دیکھ کر خوش ہوتی ہے۔ وہ ایک ایک پودے کے پاس بیٹھتا، اُن کو پیار کرتا، جھک جھک کے دیکھتا اور ایسا معلوم ہوتا گویا اُن سے چُپکے چُپکے باتیں کر رہا ہے۔ جیسے جیسے وہ بڑھتے اور پھولتے پھلتے اُس کا دل بھی بڑھتا اور پھولتا تھا۔ اُن کو توانا اور ٹاٹنا دیکھ کر اُس کے چہرے پر خوشی کی لہر دوڑ جاتی۔ کبھی کسی پودے میں اتفاق سے کیڑا لگ جاتا یا کوئی اور روگ پیدا ہو جاتا تو اُسے بڑا فکر ہوتا۔ بازار سے دوائیں لاتا۔ باغ کے داروغہ یا مجھ سے کہہ کر منگاتا۔ دن بھر اسی میں لگا رہتا۔ اور اس پودے کی ایسی سیوا کرتا جیسے کوئی ہمدرد اور نیک دل ڈاکٹر اپنے عزیز بیمار کی کرتا ہے۔ ہزار جتن کرتا اور اُسے بچا لیتا۔ اور جب تک وہ تندرست نہ ہو جاتا اُسے چین نہ آتا۔ اُسکے لگائے ہوئے پودے ہمیشہ پروان چڑھے اور کبھی کوئی پیڑ ضائع نہ ہوا۔

باغوں میں رہتے رہتے اُسے جڑی بوٹیوں کی بھی شناخت ہو گئی تھی خاص کر بچّوں کے علاج میں اُسے بڑی مہارت تھی۔ دُور دُور سے لوگ اُس کے پاس بچّوں کے علاج کے لئے آتے تھے۔ وہ اپنے باغ ہی میں سے جڑی بوٹیاں لا کر بڑی شفقت اور غور سے اُن کا علاج کرتا۔ کبھی کبھی دوسرے گانو والے بھی اُسے علاج کے لئے بُلا لے جاتے۔ بلا تامّل چلا جاتا مفت علاج کرتا اور کبھی

کسی سے کچھ نہیں لیتا تھا۔

وہ خود بھی بہت صاف سُتھرا رہتا تھا اور ایسا ہی اپنے چمن کو بھی رکھتا اِس قدر پاک صاف جیسے رسوئی کا چوکا۔ کیا مجال جو کہیں گھاس پھوس یا کنکر پتھر پڑا رہے۔ روشیں باقاعدہ، تھانولے دُرست، سنچائی اور شاخوں کی کاٹ چھانٹ وقت پر، جھاڑ نا بُہار نا صبح شام روزانہ۔ غرض سارے چمن کو آئینہ بنا رکھا تھا۔

باغ کے داروغہ (عبدالرحیم خاں فینسی) خود بھی بڑے کارگزار اور مستعد شخص ہیں اور دوسروں سے بھی کھینچ تان کر کام لیتے ہیں۔ اکثر مالیوں کو ڈانٹ ڈپٹ کرنی پڑتی ہے، ورنہ ذرا بھی نگرانی میں ڈھیل ہوئی، ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ گئے یا بیڑی پینے لگے یا سائے میں جا لیٹے۔ عام طور پر انسان فطرتاً کاہل اور کام چور واقع ہوا ہے۔ آرام طلبی ہم میں کچھ موروُثی ہوگئی ہے۔ لیکن نام دیو کو کبھی کچھ کہنے سُننے کی نوبت نہ آئی۔ وہ دُنیا و مافیہا سے بے خبر اپنے کام میں لگا رہتا۔ نہ ستائش کی تمنّا نہ صلے کی پروا۔

ایک سال بارش بہت کم ہوئی۔ کنووں اور باولیوں میں پانی برائے نام رہ گیا۔ باغ پر آفت ٹوٹ پڑی۔ بہت سے پودے اور پیڑ تلف ہو گئے جو بچ رہے وہ ایسے نڈھال اور مُرجھائے ہوئے تھے جیسے دق کے بیمار۔ لیکن نام دیو کا چمن ہرا بھرا تھا۔ اور وہ دُور دُور سے ایک ایک گھڑا پانی کا سر پر اُٹھا کے لاتا اور پودوں کو سینچتا۔ یہ وہ وقت تھا کہ قحط نے لوگوں کے اوسان خطا کر رکھے تھے اور اُنھیں پینے کو پانی مشکل سے میسّر آتا تھا۔ مگر یہ خدا کا بندہ کہیں نہ کہیں سے لے ہی آتا اور اپنے پودوں کی پیاس بجھاتا۔ جب پانی کی قلت اور بڑھی تو اُس نے راتوں کو بھی پانی ڈھو ڈھو کے لانا شروع کیا۔

پانی کیا تھا، یوں سمجھئے کہ آدھا پانی اور آدھی کیچڑ ہوتی تھی۔ لیکن یہی گدلا پانی پودوں کے حق میں آبِ حیات تھا۔

میں نے اِس بے مثل کارگذاری پر اُسے انعام دینا چاہا تو اُس نے لینے سے اِنکار کردیا۔ شاید اُس کا کہنا ٹھیک تھا کہ اپنے بچّوں کے پالنے پوسنے میں کوئی انعام کا مستحق نہیں ہوتا۔ کیسی ہی تنگی ترشی ہو تو وہ ہر حال میں کرنا ہی پڑتا ہے۔

جب اعلیٰ حضرت حضوُر نظام کو اورنگ آباد کی خوش آب وہوا میں باغ لگانے کا خیال ہوا تو یہ کام ڈاکٹر سیّد سراج الحسن (نواب سراج یار جنگ بہادر) ناظم تعلیمات کے تفویض ہوا۔ ڈاکٹر صاحب کا ذوقِ باغ بانی مشہور تھا۔ مقبرۂ رابعہ دورانی اور اس کا باغ جو اپنی ترتیب وتعمیر کے اعتبار سے مغلیہ باغ کا بہترین نمونہ ہے، مدّت سے ویران اور سنسان پڑا تھا، وحشی جانوروں کا مسکن تھا اور جھاڑ جھنکاڑ سے پٹا پڑا تھا، آج ڈاکٹر صاحب کی بدولت سرسبز شاداب اور آباد نظر آتا ہے۔ اب دُور دُور سے لوگ اُسے دیکھنے آتے اور سیر و تفریح سے محظوظ ہوتے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کو آدمی پرکھنے میں بھی کمال تھا۔ وہ نام دیو کے بڑے قدردان تھے۔ اُسے مقبرے سے شاہی باغ میں لے گئے۔ شاہی باغ آخر شاہی باغ تھا۔ کئی کئی نگراں کار اور بیسیوں مالی، اور مالی بھی کیسے کیسے، ٹوکیو سے جاپانی، طہران سے ایرانی اور شام سے شامی آئے تھے۔ اُن کے بڑے ٹھاٹ تھے۔ یہ ڈاکٹر صاحب کی اُپج تھی۔ وہ شاہی باغ کو حقیقت میں شاہی باغ بنانا چاہتے تھے۔ یہاں بھی نام دیو کا وہی رنگ تھا۔ اُس نے نہ فنِ باغ بانی کی کہیں تعلیم پائی تھی اور نہ اُس کے پاس کوئی سند یا ڈپلوما تھا۔ البتہ کام کی دُھن تھی۔ کام سے

سچا لگاؤ تھا۔ اور اسی میں اُس کی جیت تھی۔ شاہی باغ میں بھی اُسی کا کام وہاں کاج رہا۔ دوسرے مالی لڑتے جھگڑتے، سیندھی شراب پیتے، یہ نہ کسی سے لڑتا جھگڑتا نہ سیندھی شراب پیتا، یہاں تک کہ کبھی بیڑی بھی نہ پی۔ بس یہ تھا اور اُس کا کام۔

ایک دن نہ معلوم کیا بات ہوئی کہ شہد کی مکھیوں کی یورش ہوئی۔ سب مالی بھاگ بھاگ کر چھپ گئے۔ نام دیو کو خبر بھی نہ ہوئی کہ کیا ہو رہا ہے۔ وہ برابر اپنے کام میں لگا رہا۔ اُسے کیا معلوم تھا کہ قضا اس کے سر پر کھیل رہی ہے۔ مکھیوں کا غضب ناک جھلڑ اُس غریب پر ٹوٹ پڑا۔ اتنا کاٹا اتنا کاٹا کہ بے دم ہو گیا آخر اسی میں جان دے دی۔ میں کہتا ہوں اُسے شہادت نصیب ہوئی۔

وہ بہت سادہ مزاج بھولا بھالا اور منکسر مزاج تھا۔ اُس کے چہرے پر بشاشت اور لبوں پر مسکراہٹ کھیلتی رہتی تھی۔ چھوٹے بڑے ہر ایک سے جھک کر ملتا۔ غریب تھا اور تنخواہ بھی کم تھی، اس پر بھی اپنے غریب بھائیوں کی بساط سے بڑھ کر مدد کرتا رہتا تھا۔ کام سے عشق تھا اور آخر کام کرتے کرتے ہی اِس دُنیا سے رخصت ہو گیا۔

گرمی ہو یا جاڑا، دھوپ ہو یا سایہ وہ دن رات برابر کام کرتا رہا۔ اُسے کبھی یہ خیال نہ آیا کہ میں بہت کام کرتا ہوں یا میرا کام دوسروں سے بہتر ہے۔ اسی لئے اُسے اپنے کام پر فخر یا غرور نہ تھا۔ وہ یہ باتیں جانتا ہی نہ تھا۔ اُسے کسی سے بیر تھا نہ جلاپا۔ وہ سب کو اچھا سمجھتا اور سب سے محبت کرتا تھا۔ وہ غریبوں کی مدد کرتا، وقت پر کام آتا، آدمیوں، جانوروں، پودوں کی خدمت کرتا، لیکن اُسے کبھی یہ احساس نہ ہوا کہ وہ کوئی نیک کام کر رہا ہے۔ نیکی اُسی وقت تک نیکی ہے جب تک آدمی کو یہ نہ معلوم ہو کہ وہ کوئی نیک کام

کر رہا ہے۔ جہاں اُس نے یہ سمجھنا شروع کیا، نیکی نیکی نہیں رہتی۔

جب کبھی مجھے نام دیو کا خیال آتا ہے تو میں سوچتا ہوں کہ نیکی کیا ہے اور بڑا آدمی کسے کہتے ہیں۔ ہر شخص میں قدرت نے کوئی نہ کوئی صلاحیت رکھی ہے اُس صلاحیت کو درجۂ کمال تک پہنچانے میں ساری نیکی اور بڑائی ہے۔ درجۂ کمال تک نہ کبھی کوئی پہنچا ہے نہ پہنچ سکتا ہے لیکن وہاں تک پہنچنے کی کوشش ہی میں انسان انسان بنتا ہے۔ یہ سمجھو کُندن ہو جاتا ہے۔ حساب کے دن جب اعمال کی جانچ پڑتال ہوگی خدا یہ نہیں پوچھے گا کہ تُو نے کتنی اور کس کی پوجا پاٹ یا عبادت کی۔ وہ کسی کی عبادت کا محتاج نہیں۔ وہ پوچھے گا تو یہ پوچھے گا کہ میں نے جو استعداد تجھ میں ودیعت کی تھی اُسے کمال تک پہنچانے اور اُس سے کام لینے میں تو نے کیا کیا اور خلق اللہ کو اُس سے کیا فیض پہنچا یا۔ اگر نیکی اور بڑائی کا یہ معیار ہے تو نام دیو نیک بھی تھا اور بڑا بھی۔

تھا تو ذات کا ڈھیڑ پر اچھے اچھے شریفوں سے زیادہ شریف تھا۔

# سرسیّد احمد خاں

تصویر جس قدر بڑی، شان دار اور نفیس ہوتی ہے اُسی قدر اُسے پیچھے ہٹ کر دیکھنا پڑتا ہے تاکہ اُس کے خد و خال واضح طور پر نمایاں ہو سکیں اور صنّاع کے کمال اور تصویر کے حسن و قبح کا صحیح اندازہ ہو سکے یہی حال بڑے لوگوں کا ہے جنھوں نے دُنیا میں کسی نہ کسی حیثیت سے کارنمایاں کئے ہیں۔ ہم عصر بے لاگ رائے دینے سے قاصر رہتے ہیں۔ اُن میں موافق بھی ہوتے ہیں اور مخالف بھی (وہ آدمی ہی کیا جس نے کچھ مخالف پیدا نہ کئے) موافق مخالف دونوں مبالغہ کرتے ہیں۔ اُن میں مخلص بھی ہوتے ہیں اور ریاکار بھی۔ خود غرض بھی ہوتے ہیں اور بے نفس بھی۔ رائے کے جانچنے کے لئے نیّت بھی دیکھنی پڑتی ہے۔ ہم عصر کیسا ہی بے لاگ ہو اپنے زمانے کے حالات و خیالات اور اُلجھنوں سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ ایک مدّت کے بعد جب بے جا مخالفتوں اور حمایتوں کا گرد و غبار چھٹ جاتا ہے تو اصل حقیقت آشکارا ہو جاتی ہے۔

سرسیّد احمد خاں ہماری قوم کے بہت بڑے مصلح گزرے ہیں۔ اُن کی وفات کو اس وقت پچاس سال سے اوپر ہوتے ہیں اور اگر اُن کے

ملکی یا قومی کام کی مدّت کو بھی جوڑ لیا جائے (جو آثار الصنادید کی تصنیف سے شروع ہوتی ہے) تو ایک صدی ہوتی ہے۔ اب نہ وہ عقیدت مند ہی رہے جو اُن کی ہر بات پر آمنّا و صدقنا کہتے تھے اور نہ وہ مخالف جو اُن کے ہر کام کو ریاکاری، خوشامد اور اسلام دشمنی پر محمول کرتے تھے۔ اس لئے بے لاگ مورّخ کے لئے موقع ہے کہ وہ اُس عہد کی تاریخ اور ماحول کو پیش نظر رکھ کر اُن کی زندگی اور اُن کے کاموں کی صحیح تصویر کھینچ کر دکھائے۔ میں نے اس نیّت سے قلم نہیں اُٹھایا۔ یہ بڑی محنت اور فرصت کا کام ہے اور شاید میں اس کا اہل بھی نہیں۔ لیکن چونکہ مجھے کئی سال تک اُن کو پاس سے دیکھنے اور اُن کے ساتھ اُٹھنے بیٹھنے کا موقع ملا ہے اس لئے میں صرف یہ دکھانا چاہتا ہوں کہ میں نے اُنھیں کیسا پایا اور وہ کس کردار اور سیرت کے انسان تھے۔

سرسیّد نے اصلاح کا بیڑا اُس وقت اُٹھایا جب کہ قوم کا شیرازہ بکھر چکا تھا اور مسلمانوں پر افسردگی اور مردنی چھائی ہوئی تھی۔ طرح طرح کے توہمات، تعصبات اور اختلافات میں مبتلا تھے۔ اُنھوں نے اُس کے دُکھتے ہوئے پھوڑے سے اس طرح چھیڑے کہ لوگ بلبلا اُٹھے اور آمادۂ پیکار ہو گئے۔ ہماری زندگی کا کوئی شعبہ اُن کی نظر سے نہ بچا۔ ایک ایک پر تنقیدی نظر ڈالی کھرے کھوٹے کو پرکھا اور بلاخوف لائم بڑی اخلاقی جرأت دلیری اور بے باکی سے وہ بات کہہ دی اور لکھ دی جسے وہ سچ سمجھتے تھے اس پر بڑا شور و غل مچا اخباروں میں لے دے ہوئی۔ خاص کر اودھ پنچ میں اُن کے خیالات مسخ کر کے بڑی بھیانک صورت میں پیش کئے گئے اور اُن کی ہنسی اڑائی گئی۔ کافر، ملحد، لامذہب، دجّال، کرسٹان کے خطاب دیے گئے اور

کفر کے فتوے لکھے گئے۔ ان مخالفتوں سے کبھی اُن کے دل پر میل نہ آیا بلکہ اُس سے اُن کے کلام میں اور گرمی اور جوش پیدا ہو گیا۔ بعض اوقات وہ بے جا اعتراضوں اور تہمتوں کا جواب بھی لکھتے۔ ان جوابوں میں اُن کی انشا پردازی اور ظرافت کا رنگ بہت دلآویز نظر آتا ہے۔ مثلاً۔

مولوی علی بخش سب آرڈی نیٹ جج گورکھپور اور مولوی امداد علی ڈپٹی کلکٹر کانپور سرسیّد کے شدید مخالفوں میں تھے جو اُن کے ہر کام اور ہر بات کو سخت بدگمانی اور نفرت سے دیکھتے تھے۔ اِن بزرگوں نے سرسیّد کی تحریروں اور خیالات کے رد میں رسالے لکھے، اخبار جاری کرتے اور عجیب عجیب الزام اور بہتان لگائے۔ مولوی علی بخش نے اسی نوعیت کی ایک کتاب تائید الاسلام لکھی جس کے جواب میں سرسیّد نے ایک مضمون دافع البہتان لکھا جس کا آخری فقرہ یہ ہے۔ "جو کوئی میری اس تحریر کو دیکھے گا تعجب کرے گا کہ جناب سیّد الحاج نے کیوں ایسے سخت اور محض بہتان مجھ پر کئے ہیں بظاہر اس کا سبب ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یہ معلوم ہوتا ہے کہ جناب سیّد الحاج نے جب یہ رسالہ لکھا ہے قریب اسی زمانے کے حج کو تشریف لے جانے والے تھے۔ اُنھوں نے خیال کیا ہوگا کہ لاؤ حج کو تو جاتے ہی ہیں جتنے گناہ کرنے ہیں سب کر لیں۔ حج کے بعد تو سب پاک ہی ہو جاویں گے جیسے کہ بعض آدمی جب مُسہل لینا چاہتے ہیں تو خوب بد پرہیزی کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ مُسہل سے سب کھایا پیا نکل جاوے گا، مگر جناب سید الحاج کو معلوم کرنا چاہیئے کہ حج میں سب گناہ آپ کے معاف ہو گئے ہوں گے اور شبلی و جنید کے مرتبے پر آپ پہنچ گئے ہوں گے مگر حق العباد نہ حج سے بخشے جاتے ہیں نہ کسی بشارت سے۔ آپ نے جو اتہام مجھ پر کئے ہیں جب تک میں ہی

نہ معاف کروں معاف نہیں ہو سکتے۔ پس مقتضائے ایمان داری یہ ہے کہ حج درِ احمد کا احرام باندھیے اور گناہوں کی معافی چاہیئے ورنہ روزِ جزا اپنے کرتوتوں کا مزہ آپ کو معلوم ہو جائے گا۔"

جب سرسید ولایت سے واپس آئے اور تہذیب الاخلاق جاری ہوا تو مولوی امداد العلی نے سرسیّد کو اپنا چھپا ہوا ایک رسالہ بھیجا جس میں مفتی سعد اللہ صاحب کے "فتوائے تکفیر جناب سید احمد خاں" کی دھمکی دی تھی اور لکھا تھا کہ یہ فتوا راقم کے پاس موجود ہے۔ معلوم نہیں سید احمد خاں کے حواریں اس فتوے پر ایمان رکھتے ہیں یا نہیں۔ سرسیّد تہذیب الاخلاق میں اس دھمکی کی نسبت لکھتے ہیں "پہلے تو ہم گھبرا گئے کہ یہ مفتی سعد اللہ کون ہیں؟ یہ وہی ہیں جن کو ہم نے دِلّی میں دیکھا ہے اور یہ وہی مفتی سعد اللہ صاحب ہیں جنھوں نے لکھنؤ میں ایک نیک بخت مسلمان آل رسول ابن علی اولادِ نبی کے کُفر اور قتل کا فتویٰ دے کر عشرۂ محرّم میں اُن کا سر ہنومان گڑھی سے نیزے پر چڑھا کر لکھنؤ میں لانا چاہا، تو ہمارا دل ٹھنڈا ہو گیا۔ اور سمجھے کہ آلِ رسول کے قتل و کفر کا فتوا دینا اُن کا قدیمی پیشہ ہے۔"

زندہ دلی اُن کی فطرت میں تھی۔ اگرچہ عمر کے ساتھ ساتھ کام کی کثرت روز بروز بڑھتی جاتی تھی اور نئے نئے حالات اور واقعات اُن پر ہجوم کر کے ٹوٹ پڑے تھے لیکن اُن کی زندہ دِلی میں فرق نہ آیا۔ وہ اپنے بعض ہم عمر بے تکلّف دوستوں سے بڑی دل لگی اور شوخی کی باتیں کرتے تھے، بلکہ چھیڑ چھاڑ سے بھی نہیں چوکتے تھے۔ یہ زندہ دلی اُن کے کٹھن کام میں سہارے کا کام دیتی۔

مولوی مشتاق حسین (نواب وقارالملک) ایک بار اُن کے ہاں

مہمان تھے۔ ایک روز وہ اپنے کمرے سے کُرتا پاجامہ پہنے سید صاحب کے بڑے کمرے میں آگئے جہاں وہ بیٹھے کام کیا کرتے تھے۔ مولوی مشتاق حسین کی توند ذرا بڑھی ہوئی تھی۔ پاجامہ کھسک کھسک جاتا تھا اور وہ بار بار ہاتھ سے اوپر چڑھاتے جاتے تھے۔ سیّد صاحب نے جو دیکھا تو کہنے لگے "میاں مشتاق حسین تمہارا پاجامہ ہمیشہ کھونٹی پر ٹنگا رہتا ہے"۔ بعض اوقات وہ لڑکوں کی سی شرارتیں کر بیٹھتے تھے جو باتوں سے بڑھ کر عمل تک پہنچ جاتی تھیں میں اگر انھیں لکھوں تو شاید بعض سنجیدہ مزاج حضرات ناک بھوں چڑھائیں اس قسم کی حرکتیں زیادہ تر مولوی سیّد زین العابدین خاں سے ہوتی تھیں جو سیّد صاحب سے بڑی عقیدت اور خلوص رکھتے تھے اور محض اُن کی محبّت کی وجہ سے پنشن کے بعد علی گڑھ میں آ بسے تھے۔ اُن کا بنگلہ سیّد صاحب کی کوٹھی کے قریب ہی تھا۔

ایک روز شب کے کھانے میں سیّد صاحب کے علاوہ زین العابدین خاں سیّد محمود اور دو ایک اور صاحب شریک تھے۔ کھانا شروع ہوگیا تھا کہ اتنے میں زین العابدین خاں صاحب کا ملازم ایک خوان لئے ہوئے آیا۔ سیّد صاحب نے اُسے اپنے پاس بُلا لیا۔ دیکھیں بھئی کیا ہے۔ خوان پوش اُٹھا کر پیالے اور قابیں اُٹھا اُٹھا کر تڑا تڑ پھینکنی شروع کیں۔ زین العابدین صاحب نے کرسی پر سے اُٹھ کر غل مچانا شروع کیا ہائیں ہائیں کیا کرتے ہو۔ وہ ہائیں ہائیں کرتے رہے اور ادھر سب پیالے اور قابیں شہید ہوگئیں۔ کہنے لگے نامعقول ہماری میز پر اپنے گھر سے کھانا منگاتا ہے۔

اس سلسلے میں ایک صاحب کا ذکر بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔ اُن کا اصلی نام تو سعید احمد خاں تھا، لیکن کالج میں وہ گڑھ کپتان کے نام سے

مشہور تھے۔ یہ عجیب بزرگ تھے۔ اپنے لباس، رفتار و گفتار میں سب سے نرالے
کالج کے تعمیری کام کی نگرانی کرتے تھے۔ کالج کا کوئی انجینئر نہ تھا انجینئر، نقشہ
نویس، افسر پیمائش خود سید صاحب ہی تھے۔ اُن کی ہدایت کے مطابق خاں
صاحب کام کی نگرانی کرتے تھے۔ سید صاحب ہر روز شام کو آتے اور
دن بھر کے کام کا جائزہ لیتے۔ جہاں کوئی غلطی ہوتی اُس کی اصلاح کرتے۔
خاں صاحب کو تصوّف سے بھی لگاؤ تھا۔ کبھی کبھی وہ طالب علموں کے
کمروں میں بھی آجاتے اور اپنے اقوال سے مستفید فرماتے اور صوفیانہ
دُہرے وغیرہ سُناتے۔ علاوہ اور خصوصیتوں کے ایک بڑی خصوصیت اُن
میں یہ تھی کہ بغیر گالی کے بات نہ کرتے۔ گالی اُن کا تکیہ کلام تھا۔ بیچارے مزدوروں
پر اُس کی خوب مشق ہوتی تھی۔ اس میں نئی نئی ایجادیں بھی کرتے تھے۔ لیکن اُن کو
کبھی یہ خیال نہ آتا کہ وہ سچ مچ گالیاں دے رہے ہیں۔ یہ اُن کے لئے معمولی سی
بات تھی۔ ایک روز کچّی بارک کے کونے والے مکان میں خاں صاحب
چارپائی پر لیٹے تھے۔ ایک طرف میر ولایت حسین صاحب بیٹھے تھے،
دوسری طرف میں تھا۔ اتنے میں گوالا آیا جو کالج کی گایوں کا رکھوالا
تھا۔ خاں صاحب نے اُسے کسی بات پر اپنی زبان میں ڈانٹنا شروع کیا۔
گوالا نے کہا خاں صاحب گالیاں تو نہ دیجیے۔ خاں صاحب نے میر صاحب
کی طرف پلٹ کر کہا۔ دیکھا میر صاحب میں نے اس مادر۔۔۔۔۔۔۔
کو کب کوئی گالی دی ہے۔ یہ حرام زادہ ۔۔۔۔۔ خواہ مخواہ مجھ پر تہمت دھرتا
ہے۔ میں مارے ہنسی کے لوٹ گیا۔ خاں صاحب کو اس کا مطلق احساس نہ تھا کہ
اُنھوں نے کوئی گالی دی ہے۔ سید صاحب اُن کو اکثر چھیڑتے رہتے تھے۔ یہ
بھی اُن سے اکثر بے تکے سوال کرتے اور وہ بھی اُن کو بے تکے جواب دیتے

جو بہت ہنسی کے قابل ہوتے تھے۔

اُس زمانے میں جب کہ اسٹریچی ہال قریب تکمیل کے تھا اور آس پاس کے کمروں کی ابھی بنیادیں ہی پڑی تھیں۔ ایک دن میں اور خواجہ غلام الثقلین مرحوم مسجد روبہ کے ایک کمرے کی بنیاد پر بیٹھے باتیں کر رہے تھے اتنے میں سید صاحب تام جھام میں آتے ہوئے نظر آئے۔ مسجد کی سیڑھیوں کے پاس اُتر گئے۔ ہمیں جو دیکھا تو پلٹ کر مجھ سے فرمایا کہ اس کے ساتھ مت پھرا کرو تم کو شیعہ کر لے گا۔ میں نے کہا، حضرت، اب تو لوگ شیعہ رہے نہ سُنّی (میرا اشارہ اُس مذہب کی طرف تھا جسے عام لوگ نیچری کہتے اور اُن سے منسوب کرتے تھے) فرمانے لگے، اِسے ایسا بنا لو تو جانوں۔

۱۸۸۱ء میں سر سیّد ایک وفد اعلیٰ حضرت میر محبوب علی خاں آصف جاہ ششم کے حضور میں حیدرآباد دکن لے کر گئے تھے۔ ایک بڑے جلسے میں جو نواب وقار الامرا بہادر مرحوم کی صدارت میں ہوا تھا، مولانا شبلی نے بھی ایک فارسی نظم اس موقع کے مناسب اپنے خاص الحان میں پڑھ کر سنائی تھی جو لوگوں نے بہت پسند کی جلسہ برخاست ہوا تو ایک صاحب نے آگے بڑھ کر مولانا کے ہاتھوں کو بوسہ دیا۔ سیّد صاحب نے فرمایا، ہاتھوں کو کیا چومتے ہو، ان کا مُنہ چومو۔ (یہ اشارہ اُن کی خوش الحانی کی طرف تھا)

ایک شخص نے سر سیّد کو اس مضمون کا خط لکھا کہ "میں بہت کثیر العیال ہوں اور معاش کی طرف سے تنگ رہتا ہوں۔ آپ کسی ریاست میں یا سرکار انگریزی میں میری سفارش کر دیجیے۔ میں نے انگریزی تعلیم نہیں پائی مگر عربی کتب درسیہ پڑھی ہیں۔ جو کام آپ میرے لائق سمجھیں اُس کے واسطے میری سفارش کر دیں" سر سیّد نے اُن کو لکھ بھیجا "میری عادت کسی کی سفارش کی

نہیں ہے اور وجہ معاش کی تدبیر میرے نزدیک اس سے بہتر نہیں کہ آپ میری تفسیر کارد لکھ کر چھپوادیں، خدا چاہے تو خوب بکے گی اور آپ کو تنگی معاش کی شکایت نہیں رہے گی"۔

مولانا حالی لکھتے ہیں کہ جب میں علی گڑھ میں سرسیّد کے مکان پر ٹھیرا ہوا تھا، خان بہادر مولوی سیّد فریدالدین احمد صاحب سب آرڈی نیٹ جج کا رقعۂ دعوت سرسیّد کے نام آیا۔ رقعہ کے خاتمے پر اُنھوں نے اپنا نام اس طرح لکھا "جانی فرید" (یعنی گنہگار فرید)۔ سرسیّد نے اُس کے جواب میں جو رقعہ لکھا تو اُس کے عنوان میں وہی لفظ لکھ دیے۔ اور "جانی فرید" سے رقعہ شروع کیا۔

کرنل گرہیم لکھتے ہیں، سرسیّد جب لندن میں تھے ایک بار ڈیوک آف آرگائل نے ڈنر کی دعوت دی جب شراب سامنے آئی تو اُنھوں نے کہا "میں نوح کی شراب نہیں پیتا، صرف آدم کی شراب پیتا ہوں۔

مولانا حالی لکھتے ہیں "ان کا (سرسیّد کا) ایک آرٹیکل تہذیب الاخلاق میں اس مضمون پر شائع ہوا تھا کہ اجماع جیساکہ اہلِ سنّت سمجھتے ہیں حجّت شرعی نہیں ہے۔ شیعوں میں سے ایک صاحب جو بنارس میں ملازم تھے، اس آرٹیکل کو پڑھ کر خوشی خوشی اُن سے ملنے آئے۔ پہلے اُن سے کبھی ملاقات نہیں ہوئی تھی، سرسیّد سے اُس آرٹیکل کا ذکر کرکے کہنے لگے، کیوں جناب! جب آپ کے نزدیک اجماع حجّت نہیں تو خلیفۂ اوّل کی خلافت کیوں کر ثابت ہوگی؟ سرسیّد نے کہا حضرت! نہ ہوگی تو اُن کی نہ ہوگی، میرا کیا بگڑے گا۔ وہ یہ سُن کر اور بھی زیادہ خوش ہوئے اور سمجھے کچھ پانی مرتا ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد کہنے لگے کیوں جناب! اس اختلاف کے وقت جب کہ

کچھ لوگ خلیفۂ اوّل کا ہونا چاہتے تھے اور کچھ جناب امیر کا، اگر آپ اُس وقت ہوتے تو کس کے لئے کوشش کرتے؟ سرسید نے کہا، حضرت مجھے کیا غرض تھی کہ کسی کے لئے کوشش کرتا۔ مجھ سے تو جہاں تک ہو سکتا اپنی ہی خلافت کا ڈول ڈالتا اور سو بسوے کامیاب ہوتا۔" یہ سُن کر اُن کا جی چھوٹ گیا اور جوتیاں پہن کر گھر کا رستہ لیا۔ سیّد نے ظرافت کے پیرائے میں مسئلہ خلافت کے متعلق اپنے عقیدے کا اظہار بڑے پُر لطف طریقے سے کیا ہے۔

سرسید پر اخباروں میں بڑی لے دے ہوتی اور آوازے کسے جاتے۔ جب کسی اخبار میں اُن پر کوئی چوٹ نہ ہوتی تو تعجب کرتے۔ چنانچہ تہذیب الاخلاق میں لکھتے ہیں "ہمارا حال اُس بڑھیا کا سا ہو گیا ہے جس کو بازار کے لونڈے چھیڑا کرتے تھے اور جب وہ چھیڑنے والے نہ ہوتے تو کہتی گیا آج بازار کے لونڈے مر گئے"۔

سرسید لکھتے ہیں کہ "ہمارے ایک دوست نے ہم سے نقل کی کہ ضلع سہارن پور میں ہمارے حال پر بحث ہو رہی تھی۔ ........ ایک صاحب نے کہا کہ "ہے تو کرسٹان، مگر ہماری قوم کی بھلائی اگر ہو گی تو اسی کرسٹان سے ہو گی"۔ یہ نقل سُن کر میں بہت خوش ہوا اور میں نے کہا کہ اگر در حقیقت مجھ سے ایسا ہوا تو اس کرسٹانی خطاب پر ہزار مسلمانی نثار........ صائب نے ایک ناواقف شاعر سے پوچھا کہ صائب کیسا شعر کہتا ہے۔ اُس نے نہایت دلی جوش سے کہا "آں قرمساق ہمہ خوش می گوید" صائب کہتا ہے۔ "جیسی عزّت مجھ کو قرمساق کے لفظ سے حاصل ہوئی اعلا سے اعلا خطاب سے بھی ممکن نہیں۔" اسی طرح خدا کرے کہ یہ لفظ کرسٹان میرے

لئے عزّت قومی کا باعث ہو۔"

سرسیّد جب حیدرآباد تشریف لے گئے تو ریلوے اسٹیشن پر بہت سے اصحاب استقبال کے لئے آئے۔ مولوی اکبر نے جو حیدرآباد کے نہایت ممتاز اور باثر اشخاص میں تھے، آگے بڑھ کر مصافحہ کیا اور کہا لوگ آپ کو نبی یا رسول کہتے ہیں۔ آپ کے پاس کیا نشانی ہے۔ سرسیّد نے داڑھی اٹھا کر اپنی رسولی دکھا دی۔

پروفیسر بارنی کوف نے جو لینن گراڈ کی یونی ورسٹی میں اُردو کے پروفیسر ہیں، اُردو نثر کا ایک انتخاب چھاپا ہے جس میں اُردو کے مشہور ادیبوں کے مضامین یا اقتباسات ہیں۔ اُن کو سرسیّد کے کلام میں اپنے مطلب کی کوئی چیز نہ ملی اور ملا تو یہ لطیفہ جو اُنھوں نے مولانا حالی کی زندۂ جاوید کتاب حیاتِ جاوید سے نقل کیا ہے۔ مولانا لکھتے ہیں کہ۔ ایک دفعہ وہ ریل میں سوار تھے۔ کسی اسٹیشن پر دو انگریز اُن کی گاڑی میں آبیٹھے۔ ایک اُن میں سے پادری تھا۔ اُس کو کسی طرح معلوم ہو گیا کہ سیّد احمد خاں یہی شخص ہے۔ سرسیّد سے کہا "بہت سے آپ کی ملاقات کا اشتیاق تھا۔ میں آپ سے خدا کی باتیں کرنا چاہتا تھا"۔ سرسیّد نے کہا "میں نہیں سمجھا آپ کس کی باتیں کرنا چاہتے ہیں؟" اُس نے کہا "خدا کی" سرسیّد نے کمال سنجیدگی سے کہا "میری تو کبھی اُن سے ملاقات نہیں ہوئی، اس لئے میں اُن کو نہیں جانتا"۔ پادری نے متعجب ہو کر کہا "ہیں! آپ خدا کو نہیں جانتے" انھوں نے کہا "بھی پر کیا موقوف ہے جس سے ملاقات نہ ہو اُس کو کوئی بھی نہیں جانتا"۔ پھر کسی شخص کا نام لے کر پوچھا "آپ اس کو جانتے ہیں؟" پادری نے کہا "نہیں، میں اُس سے کبھی نہیں ملا"۔ سرسیّد نے کہا "پھر جس سے میں کبھی نہ ملا ہوں، نہ میں نے کبھی اُس کو اپنے ہاں کھانے پر

بُلایا ہو، نہ مجھ کو اُس کے ہاں کھانے پر جانے کا اتفاق ہوا ہو، اُس کو میں کیوں کر جان سکتا ہوں"۔ پادری یہ سُن کر خاموش ہو رہا اور دوسرے انگریزی میں کہا کہ یہ تو سخت کافر ہے"۔

یہ تو خیال نہیں ہو سکتا کہ پروفیسر صاحب اسے سچ مچ سر سیّد کا اعتقاد سمجھے ہوں۔ لیکن انھیں اپنے سوویٹ طالب علموں کے لئے اس سے بہتر تحفہ اُردو ادب میں نہیں مل سکتا تھا۔

ایک اور لطیفہ جو میں پہلے بھی سُن چکا تھا اور جسے مولانا حاؔلی نے بھی نقل کیا ہے سُننے کے قابل ہے۔ ایک بار وہ سخت بیمار پڑے تھے۔ ڈاکٹر نے تقویت کے لئے ایک دوا تجویز کی۔ پوچھا اس میں شراب تو نہیں۔ کہا ہے تو سہی یہ سُن کر پینے سے انکار کر دیا اور مومن کا یہ شعر پڑھا۔

عمر ساری تو کٹی عشقِ بتاں میں مومنؔ آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہوں گے

سیّد صاحب کے ایک منشی تھے۔ اُن کا نام نجم الدین تھا۔ ذرا چھوٹے قد کے تھے۔ سیّد صاحب اُنھیں ٹٹو کہتے تھے اور اسی نام سے مشہور ہو گئے اب تک زندہ ہیں۔ اُن سے وہ خط لکھواتے یا کبھی مسودہ صاف کرواتے اُن کا خط بہت صاف اور اچھا ہے۔ اُن کی ظرافت، خوش طبعی اور شوخی کے چٹکلے اور لطیفے ایک دو نہیں سینکڑوں ہیں جو افسوس کسی نے جمع نہیں کئے۔ اگر ان کے خطوط جو تعداد میں بے شمار تھے یک جا مرتب ہو جاتے تو اُن میں علاوہ اور بہت سے نکتوں کے اُن کی ظرافت کے پُر لطف لطیفے بھی ملتے۔ ان کے خطوط کا جو مجموعہ شائع ہوا ہے وہ اصل خطوں کا عشر عشیر بھی نہیں۔ ظرافت دلیل ذہانت ہے اور زندہ دلی سلامت طبع اور رجائیت کی نشانی ہے۔ یہ کام کے بار گراں کے ہلکا کرنے میں سب سے بڑی معین اور ایک کثیر الاشغال

شخص کے لیے بعض کٹھن منزلوں کے طے کرنے میں سب سے اچھا بدرقہ ہے۔

یوں تو عمر کے ساتھ ساتھ اُن کے کام بھی بڑھتے گئے جو مختلف نوعیتوں اور حیثیتوں کے تھے لیکن اصل کام جس پر اُن کی پوری ہمّت اور توجہ صرف ہوئی وہ تعلیم تھا۔ باقی سب تحریکیں خواہ مذہبی یا سیاسی، معاشرتی یا ادبی سب اسی کے ذیل میں آجاتی ہیں۔

اُنیسویں صدی میں ابتری اور طوائف الملوکی ملک بھر میں پھیلی ہوئی تھی لڑائی جھگڑے، بدعنوانیاں، دست درازیاں عام ہوگئی تھیں۔ رعایا بدحال اور پریشان تھی ان حالات میں انتظام، انصاف اور امن وامان مفقود تھا۔ انگریز اپنی دانشمندی تنظیم اور عیاری کے بل پر اور اہل ملک کی بے اُصولی، غفلت اور غدّاری کی بدولت ملک پر چھاتے جا رہے تھے۔ جہاں جہاں اُن کا قبضہ ہو جاتا تھا وہاں انتظام اور امن وامان کی صورت بھی پیدا ہو گئی تھی۔ جب رفتہ رفتہ ان کے قدم جم گئے اور استقلال حاصل ہو گیا تو انھوں نے عدالتیں، انتظامی دفاتر، ڈاک خانے، تار، ریلیں، مدرسے اور یونی ورسٹیاں قائم کیں۔ جن لوگوں نے پہلے کی بدنظمی، غارت گری اور بدامنی دیکھی تھی وہ انگریزوں کی دانشمندی اور انتظامی قابلیت کے قایل ہو گئے اور ان کی حکومت کو بہت غنیمت سمجھنے لگے۔ ہمارے زمانے میں جو بڑے بوڑھے رہ گئے تھے وہ اسی خیال کے تھے۔ سیاسی اور اقتصادی مسائل بہت بعد میں رونما ہوئے۔ جان ومال کی حفاظت اور امن سب سے مقدم ہے۔

سیّد احمد خاں نے ۱۸۵۷ء سے پہلے کی حالت بھی دیکھی تھی اور بعد کی بھی۔ اُنھوں نے دلّی کی سوسائٹی اور قلعہ کی صحبتیں اپنی آنکھ سے دیکھی تھیں۔ دیکھی کیا تھیں اُن میں پرورش پائی تھی۔ زوال بہت پہلے سے شروع ہو گیا تھا

مگر زوال کا احساس نہ تھا۔ غفلت، بے حسی، آرام طلبی، کم ہمتی، خود غرضی عام تھی اور مستقبل سے بے خبر البتہ ماضی کا فخر ضرور باقی تھا۔ دنیا میں جو نیا انقلاب اور نئے حالات پیدا ہو گئے تھے وہ ان کی سمجھ میں نہیں آتے تھے، یہ نہیں کہ ان میں باہمت، اولوالعزم، بہادر، صاحب فکر اور ہمدرد لوگ بالکل نہ تھے کہیں کہیں ضرور تھے مگر عام اخلاق گر گئے تھے۔ قومی شیرازہ بکھر گیا تھا اور کوئی ایسا نہ تھا جو اس بکھرے ہوئے شیرازے کو ایک رشتہ میں منسلک کرے اور غفلت سے بیدار کر کے آگے بڑھنے کا صحیح رستہ دکھائے۔ انگریزی حکومت میں سب سے زیادہ خسارے میں مسلمان رہے ۱۸۵۷ء کے بعد تو اُن پر تباہی و بربادی اور مصائب و آلام کا آسمان ٹوٹ پڑا۔ انگریز ان کو ۱۸۵۷ء کی شورش کا بانی، اپنا دشمن اور اپنی حکومت کا غدار سمجھتا تھا اور ان کو مٹا دینے پر تلا ہوا تھا مسلمانوں کا قصور صرف یہ تھا کہ اُس نے حکومت ان سے لی تھی۔ وہ فاتح تھا اور یہ مفتوح مفتوح ہندو بھی تھے مگر ان کو وہ اپنا مخالف نہیں بلکہ دوست سمجھتا تھا۔ ادھر ہندو مسلمان کا مفتوح رہ چکا تھا، کہ اُسے مسلمان سے بدلہ لینے کا اب موقع ملا ہے مسلمانوں کی حالت بڑی نازک اور قابل رحم تھی۔ وہ چکّی کے دو پاٹوں میں پسا جاتا تھا۔ بہت سی جاگیریں اور زمینداریاں بغاوت کے الزام میں سرکار میں ضبط ہو چکی تھیں جو باقی تھیں وہ غفلت اور عیش پسندی کی بدولت ہاتھ سے نکلتی چلی جا رہی تھیں۔ سرکاری ملازمت سے وہ ویسے ہی محروم تھا۔

اگرچہ اسلامی حکومت کو زوال آچکا تھا لیکن ۱۸۵۷ء سے پہلے اور اُس کے بعد بھی قصبات وغیرہ میں مسلمانوں کا اثر باقی تھا اور باوجود اقلیت کے وہ اکثریت پر بھاری تھے۔ لیکن یہ چند روز کی بہار تھی۔ آفتاب اقبال گو غروب ہو گیا تھا لیکن ڈوبتے سورج کی ہلکی شعاعیں ابھی کچھ کچھ پڑ رہی تھیں۔ ان کے جاتے ہی اندھیرا ہو گیا۔

سید احمد خاں نے ۱۸۵۷ء کے طوفان میں خود بھی بڑی تکلیف اُٹھائی تھی اور اپنی آنکھوں سے مسلمانوں کی تباہی اور بربادی اور ذلّت کے ایسے دردناک منظر دیکھے تھے جو بھلائے نہیں بھولتے تھے۔ اس وقت مسلمانوں پر مایوسی کی گھٹا چھائی ہوئی تھی۔ خود اِن پر بھی کچھ دن مایوسی کا عالم رہا۔ اور اس درد سے بے تاب رہے یہاں ہم انھیں کی تحریر پیش کرتے ہیں جس کے ایک ایک لفظ سے ان کا دردِ دل اور قوم کی سوگواری ٹپک رہی ہے۔

"بعوض اُس وفاداری کے تعلقہ جہاں آباد جو سادات کے ایک نامی خاندان کی ملکیت اور لاکھ روپیہ سے زیادہ ملکیت کا تھا مجھ کو دینا چاہا تو میرے دل کو نہایت صدمہ پہنچا۔ میں نے اپنے دل میں کہا کہ مجھ سے زیادہ کوئی نالائق دنیا میں نہ ہوگا کہ قوم پر تو یہ بربادی ہو اور میں اُن کی جائداد لے کر تعلقہ دار بنوں۔ میں نے اس کے لینے سے انکار کیا اور کہا کہ میرا ارادہ ہندستان میں رہنے کا نہیں ہے اور درحقیقت یہ بالکل سچ بات تھی۔ میں اُس وقت ہرگز نہیں سمجھتا تھا کہ قوم پھر پنپے گی اور کچھ عزت پائے گی۔ اور جو حال اُس وقت قوم کا تھا مجھ سے دیکھا نہیں جاتا تھا۔ چند روز میں اسی خیال اور غم میں رہا۔ آپ یقین کیجئے کہ اس غم نے مجھے بڈھا کر دیا اور میرے بال سفید کر دیئے۔ جب میں مرادآباد آیا جو ایک بڑا غم کدہ ہماری قوم کے رئیسوں کی بربادی کا تھا تو اس غم کو اور ترقی ہو گئی۔ مگر اُس وقت یہ خیال پیدا ہوا کہ نہایت نامردی اور بے مروتی کی بات ہے کہ اپنی قوم کو تباہی کی حالت میں چھوڑ کر میں خود کسی گوشۂ عافیت میں جا بیٹھوں نہیں اس کی مصیبت میں شریک رہنا چاہیئے اور جو مصیبت پڑے اس کے دور کرنے میں ہمت باندھنی قومی فرض ہے۔ میں نے ارادۂ ہجرت موقوف اور قومی ہمدردی کو پسند کیا۔"

اس کے بعد ان کے سامنے یہ مسئلہ تھا کہ قوم کو اس ورطۂ مذلت سے کیونکر نکالا جائے۔ بہت غور و فکر کے بعد وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ اس کا علاج صرف تعلیم ہے اور تعلیم بھی جدید۔ یہ ساری آفت، مصیبت، پسماندگی، و محرومی تعلیم نہ ہونے کی وجہ سے ہے۔ وہ دُنیا کے حالات سے بے خبر اور ترقی کی جدید راہوں سے ناواقف ہیں۔ جہالت تمام برائیوں اور عیوب کی جڑ ہے لیکن مغربی تعلیم سے مسلمانوں کو سخت نفرت تھی۔ انگریز سے بھی زیادہ۔ انگریز جب ہمارے ملک میں آئے تو ہمارے بزرگ اُن کی تہذیب و اخلاق اور ان کے اطوار و کردار کو اچھی نظر سے نہیں دیکھتے تھے۔ اُن کے طریقے ہم سے بالکل مختلف تھے۔ ان کا کھانا پینا، رہنا سہنا، بات چیت، لباس غرض کوئی بات ہم سے نہیں ملتی تھی۔ یہی نہیں بلکہ ہمارے بزرگوں کو اُن کی ہر چیز سے نفرت تھی اور اُس کو نجس سمجھتے تھے۔ دہلی کالج میں جب ایک اعلا انگریز حاکم آیا اور اُس نے مولوی صاحب سے مصافحہ کیا تو مولوی صاحب نے وہ ہاتھ الگ تھلگ رکھا اور اُس کے جاتے ہی رگڑ رگڑ کر دھو ڈالا۔ ہمارے اُس وقت کے ایک لغت نویس نے فرنگی کی یہ تعریف کی ہے "یکے از جانوران دریائی کہ گاہ گاہ بہ ساحل نمودار می شود"۔ اس جملہ کا آخری جز بہت لطیف اور پُرمعنی ہے۔ ہمارے بزرگ کہتے تھے کہ انگریز کاریگر اچھا ہے۔ بندوق، توپ اچھی بنا لیتا ہے، رہا علم سو اس سے بے بہرہ ہے۔ نئے مدرسوں اور کالجوں میں جو کچھ پڑھایا جاتا ہے اُسے وہ علم نہیں سمجھتے تھے۔ اور ان مدرسوں اور کالجوں کو جہلے کہتے تھے۔ اسی لئے انھیں انگریزی تعلیم سے نفرت تھی۔ وہ کہتے تھے کہ یہ مسلمانوں کو مذہب سے منحرف کرنے اور عیسائی بنانے کی ترکیب ہے۔

اس تعصب کا توڑنا آسان کام نہ تھا۔ اس میں اہل علم اور عوام ایک تھے یہ بڑا سخت مرحلہ تھا۔ جب سر سید نے اس منزل میں قدم اٹھایا تو ہر طرف سے مخالفت

کا طوفان برپا ہو گیا اور انھیں کرسٹان، ملحد، کافر کے خطاب عطا ہوئے۔ لوگوں کا عام طور پر یہ خیال تھا اور یہ کسی قدر صحیح بھی تھا کہ مغربی تعلیم خصوصاً سائنس کے مطالعہ سے نوجوانوں کے عقائد متزلزل ہو جاتے ہیں، ان کا ایمان کمزور ہو جاتا ہے اور دہریت اور الحاد کی طرف میلان بڑھ جاتا ہے۔ اس خطرے کی روک تھام کے لئے سید کو مذہب کی قلمرو میں دخل دینا پڑا۔ اور جس طرح خلافت عباسیہ کے زمانے میں جب یونانی فلسفہ اور علوم طبیعی کے رواج نے لوگوں کے دلوں میں شکوک پیدا کئے تو علمائے اسلام نے اُن کے توڑ میں مذہب کی حفاظت اور حمایت کی کوشش کی اور انھیں کوششوں کا نتیجہ علم کلام ہے۔ اسی طرح اس زمانے میں جدید فلسفہ اور سائنس کے رواج سے جو مذہب کی طرف بدظنی اور روگردانی پیدا ہو چلی تھی، اس کے مقابلے کے لئے سر سیّد نے نیا علم کلام ایجاد کیا۔ اور اس بات کے ثابت کرنے کی کوشش کی کہ جدید فلسفہ اور سائنس سے اسلام کی حقّانیت پر کوئی حرف نہیں آتا۔ اور ان مسائل اور خیالات اور توہمات کی تردید کی جو جزو اسلام سمجھے جاتے ہیں مگر درحقیقت اسلام سے انھیں کوئی تعلق نہیں۔ سر سیّد نے جب مسلمانوں میں مغربی تعلیم کی ترویج کا بیڑا اُٹھایا تھا تو لازم تھا کہ اُس سے جو خرابیاں پیدا ہوں ان کے رفع کرنے کی تدبیر کی جائے۔ یہ بڑی وجہ تھی کہ انھیں مذہبی مسائل میں دخل دینا پڑا۔ اور جو تفسیر قرآن اور بے شمار مضامین لکھنے کی محرک ہوئی۔

یہ کام یہیں ختم نہیں ہو جاتا۔ اُسے جس طرح اپنے ہم قوموں سے لڑنا جھگڑنا پڑا۔ اسی طرح انگریزوں سے بھی مقابلہ کرنا پڑا۔ انگریزوں کے دلوں میں مسلمانوں کی طرف سے بہت سخت بدظنی اور عداوت جاگزیں تھی۔ اس میں دو قسم کے لوگ تھے۔ ایک وہ جو اسلام کو مانع ترقی خیال کرتے تھے اور اسلام پر طرح طرح کے بہتان اور اعتراض کرتے تھے۔ خطبات احمدیہ، ابطال غلامی

اور بے شمار مضامین انھیں خیالات کی تردید میں لکھے۔ دوسرے وہ جو مسلمانوں کو انگریزی حکومت کا بدخواہ اور غیر وفادار اور اپنی حکومت کے حق میں باعثِ خطر سمجھتے تھے۔ پہلے گروہ میں مشنری اور مذہبی خیال کے لوگ تھے، اور دوسرے گروہ میں ارکان حکومت۔ پہلا مسئلہ عام تھا اور وہ صرف ہندوستان کے انگریزوں تک ہی محدود نہ تھا۔ البتہ دوسرا مسئلہ خاص طور پر ان انگریزوں سے متعلق تھا جن کے ہاتھ میں حکومت کا نظم ونسق اور اقتدار تھا اور اس کے لئے فوری توجہ کی ضرورت تھی۔ اس میں سرسیّد کو بڑی جد و جہد کرنی پڑی۔ ڈاکٹر ہنٹر کی زہریلی کتاب کا زبردست اور مدلّل جواب جس نے ڈاکٹر صاحب کے دلائل کے پرخچے اُڑا دیئے، منجملہ اسی نوع کی کوششوں میں سے ہے۔ بائبل کی تفسیر بھی اسی غرض سے لکھنی شروع کی تھی۔ وہ صرف یہی نہیں چاہتے تھے کہ انگریزوں کے دل سے بدظنی دور ہو جائے بلکہ ان کی بڑی خواہش تھی کہ مسلمانوں کے ساتھ انصاف کیا جائے، ان کے واجب حقوق ان کو دیئے جائیں اور گورنمنٹ ان کے تعلیمی اور تہذیبی امور میں جائز امداد دے اور انگریزوں اور مسلمانوں میں باہم دوستانہ تعلّقات ہوں۔ انگریزی تعلیم کی ضرورت اس وجہ سے بھی اُنھوں نے محسوس کی کیونکہ بغیر انگریزی تعلیم کے انگریزوں کے کیریکٹر، ان کی تاریخ، ان کے نظم ونسق اور اُصول حکومت کا سمجھنا مشکل تھا۔

لوگوں میں یہ ایک عام خیال ہو گیا تھا کہ وہ انگریزی حکومت اور انگریزوں کے خوشامدی ہیں بعض مخالفوں نے تو انھیں ابن الوقت تک کہہ دیا جس شخص نے ان کی زندگی اور سیرت کا بغور مطالعہ کیا ہے وہ کبھی ایسا خیال نہیں کر سکتا۔ اس میں شک نہیں کہ وہ عالی مرتبہ انگریزوں کو اپنے کالج میں بُلاتے، جلسوں میں مدعو کرتے، لفٹنٹ گورنر، وائسرائے اور بڑے بڑے انگریز آتے، کالج کا معائنہ

کرتے، ان کو ایڈریس دیئے جاتے، وہ جواب دیتے۔ اسی طرح ہندوستانی رؤسا، عالی مقام حکّام اور والیانِ ریاست کو بھی مدعو کیا جاتا۔ یہ ضرور ہے کہ بعض وقت وہ اپنی تقریریں ایسی باتیں کہہ جاتے جن میں خوشامد کا شائبہ پایا جاتا تھا لیکن وہ ان کا سچا دلی خیال ہوتا تھا، بناوٹ یا ریا نہ تھی۔ بالفرض اسے خوشامد پر محمول کیا جائے تو اس میں کوئی ذاتی غرض نہ تھی یہ سب کچھ محض قوم کے مفاد کی خاطر تھا جس شخص نے ایسے نازک زمانے میں جب کہ آزادی کے نام پر زبان کٹتی ہو، حاکم کی زبان ہی قانون ہو، مارشل لا کا دور دورہ ہو، مسلمان ہونا بذاتِ خود ایک جرم ہو، طرح طرح کے الزام تھوپ کر اُسے غیظ و غضب کا شکار بنایا جا رہا ہو "اسباب بغاوت" جیسی کتاب لکھی ہو جس پر تمام انگریز حکّام بے حد برہم ہوئے اور انھیں باغی اور قابلِ دار سمجھا گیا اور پارلیمنٹ میں اس پر بحثیں ہوئیں جو شخص آگرے کے دربار ۱۸۶۷ء اسی بات پر خفا ہو کر چلا آیا ہو کہ وہاں انگریزوں اور ہندوستانیوں کی نشست میں امتیاز کیا گیا اور ہندوستانیوں کو انگریزوں کے مقابلے میں نیچے جگہ دی گئی جس پر بالادست حکّام بہت بگڑے اور گورنمنٹ نے جواب طلب کیا۔ حالاں کہ اس دربار میں اُن کو طلائی تمغہ ملنے والا تھا جس نے باوجود شمالی مغربی حکومت کے معمولی ملازم ہونے کے لندن سے واپسی پر حاکم وقت لفٹنٹ گورنر سر ولیم میور سے ملاقات کرنا محض اس وجہ سے ناپسند کیا کہ اس نے سرسیّد کے تعلیمی پمفلٹ کے بعض اعتراضوں کی تردید اپنی ایک تقریر میں کی۔ سر ولیم نے اپنے ایک خط میں اُن سے دوستانہ شکایت کی جس نے ڈاکٹر ہنٹر کی زہریلی کتاب کا دنداں شکن جواب دیا ہو جس میں اُس نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی تھی کہ مسلمان مذہباً انگریزی حکومت کا غیر وفادار اور باغی ہے اور انگریزی حکومت کے خلاف لڑنا اور جہاد کرنا اس کا مذہبی فرض اور یہ کہ ہندوستان کے مسلمان اب بھی گورنمنٹ انگریزی کے لئے موجبِ خطر

چلے آتے ہیں۔ سر سید کے اس جواب کا انگلستان کے اخباروں میں بہت چرچا ہوا، اور تعریفی تبصرے چھپے اور ڈاکٹر ہنٹر پر بڑی لے دے ہوئی۔ جو سر ولیم میور کی کتاب "لائف آف محمد" پڑھ کر بے تاب ہو گیا ہو جس میں اسلام کی حقانیت اور پیغمبر اسلام صلعم کے کیریکٹر پر حملے اور اعتراض تھے۔ ہندستان میں جواب کے لئے کتابوں اور نوشتوں کا کافی سامان نہ ملنے کی وجہ سے انگلستان کا سفر اختیار کرتا ہو اور اس کی اشاعت کے ناقابل برداشت مصارف سے زیر بار ہو کر اپنا سامان اور کتب خانہ بیچتا اور کوٹھی رہن کرتا ہے اور دن رات مسلسل محنت کر کے اپنی یادگار ایک بے مثل اور محققانہ تصنیف خطبات احمدیہ چھوڑ جاتا ہے جس نے تعلیمی معاملے میں صاف یہ کہہ دیا ہو کہ "ہمیں گورنمنٹ کی پالیسی کی کچھ پروا نہیں کرنی چاہیے، اگر ہم میں سیلف رسپکٹ کا کچھ اثر باقی ہو تو گورنمنٹ کو دکھا دینا چاہیے کہ بلاشبہ گورنمنٹ کو لوگوں کی جانوں پر اختیار ہے مگر لوگوں کی رائے پر نہیں۔" جس شخص نے زمانۂ ملازمت میں کبھی اپنے بالادست انگریز حکام کی ناجائز سفارشوں یا احکام کی تعمیل نہ کی ہو اور اپنی آزادی کو قائم رکھا ہو جس شخص نے اُن تمام یورپین افسروں سے ملنا جلنا چھوڑ دیا ہو جنھوں نے مدرسۃ العلوم کی مخالفت کی تھی، یا اس کے لئے سرکاری امداد ملنے میں مزاحم ہوئے تھے۔ جس نے ہر موقع پر جب ہندستانیوں کی سُبکی یا ذلت کی گئی ہو انگریزوں پر سخت نکتہ چینی اور اُن کی مخالفت کی ہو، اس کو انگریزوں کا خوشامدی کہنا سراسر بہتان ہے۔

جب کبھی ان کو ہندستانیوں کے ساتھ بدسلوکی کا حال معلوم ہوتا تو سخت رنج ہوتا اور بہت بگڑتے تھے۔ علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں اس قسم کے واقعات کے متعلق بے شمار آرٹیکل شائع ہوئے ہیں۔ میری موجودگی میں انھوں نے اپنا

ایک واقعہ بیان کیا کہ علی گڑھ میں ایک سشن جج آئے جن کی نسبت یہ شکایت تھی کہ ہندستانیوں سے اچھا برتاؤ نہیں کرتے۔ سرسیّد اُن سے نہیں ملے۔ کچھ دنوں بعد لفٹنٹ گورنر علی گڑھ تشریف لائے۔ سرسیّد سے ملاقات کے دوران میں باتوں باتوں میں یہ کہا کہ اب تک آپ سشن جج صاحب سے نہیں ملے۔ سرسیّد نے کہا کہ اوّل تو اُن کو اپنے آداب کے مطابق مجھ سے ملنے آنا چاہئے تھا۔ خیر یہ بھی نہ سہی اصل بات یہ ہے کہ وہ ہندستانیوں سے اچھا برتاؤ نہیں کرتے اس لئے میں نے اُن سے ملنا پسند نہیں کیا۔ چند روز کے بعد سشن جج صاحب خود ملنے آئے۔ ایسے ہی علی گڑھ میں مسٹر واٹسن کلکٹر ہو کر آئے جو کسی ہندستانی کو جوتا اتارے بغیر اپنے کمرے میں نہیں آنے دیتے تھے۔ سرسیّد اُن سے نہیں ملے۔

قومی لباس کا اُنھیں بہت خیال تھا۔ ہندستان میں مختلف مقامات میں مختلف لباس تھے۔ اُن میں سے کسی میں کوئی خصوصیت نہیں پائی جاتی تھی۔ قومی لباس کا ایک ہونا قومی یگانگت اور اتحاد کے لئے ایسا ہی ضروری ہے جیسے زبان اور مذہب کا ایک ہونا۔ چناں چہ اس بنا پر جیسا کہ انھوں نے ایک جگہ لکھا ہے سرسیّد نے ترکی لباس اختیار کیا جو کہ اُس وقت ملتِ اسلامیہ کی معزز ترین جماعت اور اسلام کے سب سے عظیم الشان فرماں رواکا لباس تھا بعض تنگ دل اور متعصّب انگریز اس لباس کو دیکھ کر بہت ناک بھوں چڑھاتے تھے۔ اسی طرح جب کوئی ہندوستانی انگریزی لباس میں ہوتا تو ناراضی کا اظہار کرتے سرسیّد اس معاملے میں بہت سخت تھے۔ چنانچہ جب لارڈ ڈفرن نے ایک موقع پر اپنی تقریر میں اس قسم کے تبدیل لباس کے متعلق اپنی ناپسندیدگی کا خیال ظاہر کیا تو سرسیّد نے اس کے جواب میں نہایت سخت آرٹیکل لکھا۔ اس معاملے میں ایک واقعہ خاص میری ذات سے تعلّق رکھتا ہے۔ میں بیان نہ کرتا، لیکن چوں کہ

